ابْنَ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ قَالَا لِعَبْدِ الْمُطَّلِبِ بْنِ رَبِيْعَةَ وَلِلْفَضْلِ بْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما: ائْتِيَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ بِنَحْوِ حَدِيْثِ مَالِكٍ وَقَالَ فِيْهِ فَأَلْقٰى عَلِيٌّ رضی اللہ عنہ رِدَاءَهُ ثُمَّ اضْطَجَعَ عَلَيْهِ وَقَالَ: أَنَا أَبُوْ حَسَنٍ الْقَرْمُ وَاللّٰهِ! لَا أَرِيْمُ مَكَانِيْ حَتّٰى يَرْجِعَ إِلَيْكُمَا أَبْنَاكُمَا بِحَوْرِ مَا بَعَثْتُمَا بِهِ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَقَالَ فِي الْحَدِيْثِ ثُمَّ قَالَ لَنَا: ((إِنَّ هٰذِهِ الصَّدَقَاتِ إِنَّمَا هِيَ أَوْسَاخُ النَّاسِ وَإِنَّهَا لَا تَحِلُّ لِمُحَمَّدٍ ﷺ وَلَا لِآلِ مُحَمَّدٍ ﷺ)) وَقَالَ أَيْضًا ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((ادْعُوْا لِيْ مَحْمِيَةَ بْنَ جَزْءٍ)) وَهُوَ رَجُلٌ مِنْ بَنِيْ أَسَدٍ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اسْتَعْمَلَهُ عَلَى الْأَخْمَاسِ.

گزری اور اس میں یوں ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنی چادر بچھائی اور لیٹ رہے اور کہا کہ میں باپ ہوں حسن رضی اللہ عنہ کا اور سید ہوں قسم ہے اللہ تعالیٰ کی کہ اس جگہ سے نہ جاؤں گا جب تک تمہارے بیٹے نہ لوٹیں تمہاری بات کا جواب لے کر جو تم نے رسول اللہ ﷺ سے کہلا بھیجی ہے پھر ہمارے لیے یہ فرمایا: ''یہ میل ہے لوگوں کی اور یہ محمد ﷺ اور آل محمد ﷺ کو جائز نہیں۔'' اور فرمایا: ''بلاؤ میرے پاس محمیہ بن جزء کو۔'' اور وہ ایک آدمی تھے قبیلہ بنی اسد کے کہ آپ ﷺ نے ان کو تحصیل دار کیا تھا خمسوں پر۔



## بَابُ إِبَاحَةِ الْهَدِيَّةِ لِلنَّبِيِّ ﷺ وَلِبَنِيْ هَاشِمٍ.

## باب: حضور اکرم ﷺ اور آپ کی اولاد پر ہدیہ حلال ہے۔

(٢٤٨٣) عَنْ جُوَيْرِيَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ دَخَلَ عَلَيْهَا فَقَالَ: ((هَلْ مِنْ طَعَامٍ؟)) قَالَتْ: لَا وَاللّٰهِ! يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! مَا عِنْدَنَا طَعَامٌ إِلَّا عَظْمٌ مِنْ شَاةٍ أُعْطِيَتْهُ مَوْلَاتِيْ مِنَ الصَّدَقَةِ فَقَالَ: ((قَرِّبِيْهِ فَقَدْ بَلَغَتْ مَحِلَّهَا)).

جویریہ رضی اللہ عنہا حضور ﷺ کی زوجہ نے خبر دی کہ رسول اللہ ﷺ گھر میں آئے اور فرمایا: ''کچھ کھانا ہے؟'' تو انہوں نے عرض کی کہ نہیں قسم ہے اللہ کی! اے اللہ کے رسول! ہمارے پاس کچھ کھانا نہیں ہے مگر چند ہڈیاں بکری کی جو میری آزاد لونڈی کو صدقہ میں ملی ہیں آپ ﷺ نے فرمایا: ''لاؤ اس لیے کہ صدقہ تو اپنی جگہ تک پہنچ گیا۔''

**فائدہ:** یعنی جب صدقہ جس کو دینا تھا اس تک پہنچ گیا اور اس نے دوسرے کو دے دیا تو اب حرمت اس کی جو سادات پر تھی باقی نہ رہی اس لیے کہ اب وہ ہدیہ ہو گیا اور صدقہ نہ رہا اور اس میں دلیل ہے شافعی رحمہ اللہ اور ان کے موافقین کی کہ گوشت قربانی کا جب کسی نے لے لیا تو اب اس کا بیچنا اس کو درست ہو گیا اور اگر کسی ایسے شخص کو ہدیہ دیا۔ جس کو صدقہ لینا درست نہ تھا تو بھی اس کو حلال ہو گیا اور بعض مالکیہ نے کہا ہے کہ بیع اس گوشت کی روا نہیں مگر دلیل ان کی معلوم نہیں اور ظاہرا اس روایت کے خلاف معلوم ہوتا ہے۔ (نووی رحمہ اللہ)

(٢٤٨٤) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ.

زہری سے ان اسناد کے ساتھ گزشتہ حدیث کی طرح روایت مروی ہے۔

(٢٤٨٥) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: أَهْدَتْ بَرِيْرَةُ رضی اللہ عنہا إِلَى النَّبِيِّ ﷺ لَحْمًا

انس رضی اللہ عنہ نے کہا: ہدیہ دیا بریرہ رضی اللہ عنہا نے نبی ﷺ کو کچھ گوشت کہ اس کو کسی نے صدقہ دیا تھا تو آپ ﷺ نے لیا اور فرمایا: ان کے لیے صدقہ

تُصُدِّقَ بِهِ عَلَيْهَا فَقَالَ: ((هُوَ لَهَا صَدَقَةٌ وَلَنَا هَدِيَّةٌ)). [بخاری: ۱٤۹٥، ۲٥۷۷؛ ابوداؤد: ۱٦٥٥؛ نسائی: ۳۷٦۹]

ہے اور ہمارے لیے ہدیہ ہے۔"

○ ○ ○ ○

(۲٤۸٦) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا وَأُتِيَ النَّبِيُّ ﷺ بِلَحْمِ بَقَرٍ فَقِيلَ هٰذَا مَا تُصُدِّقَ بِهِ عَلَى بَرِيْرَةَ فَقَالَ: ((هُوَ لَهَا صَدَقَةٌ وَلَنَا هَدِيَّةٌ)).

ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ کچھ گائے کا گوشت لائے نبی ﷺ کے پاس اور کسی نے کہا: یہ گوشت صدقہ کا ہے جو بریرہ رضی اللہ عنہا کو ملا تھا آپ ﷺ نے فرمایا: "ان پر صدقہ ہے اور ہم کو ہدیہ۔"

فائدہ۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آپ ﷺ نے گائے کا گوشت کھایا ہے اور یہ روایت مسلم ہی میں ہے۔

(۲٤۸۷) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَتْ فِيْ بَرِيْرَةَ ثَلَاثُ قَضِيَّاتٍ كَانَ النَّاسُ يَتَصَدَّقُوْنَ عَلَيْهَا وَتُهْدِيْ لَنَافَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ ﷺ فَقَالَ: ((هُوَ عَلَيْهَا صَدَقَةٌ وَلَكُمْ هَدِيَّةٌ فَكُلُوْهُ)). [نسائی: ۳٤٤۸؛ وانظر فی مسلم: ۳۷۸۱]

ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا کہ بریرہ رضی اللہ عنہا کے مقدمہ سے تین حکم شرعی ثابت ہوئے لوگ اس کو صدقہ دیتے اور وہ ہم کو ہدیہ دیتی تو ذکر کیا ہم نے رسول اللہ ﷺ سے اس کا تو آپ ﷺ نے فرمایا: "وہ اس پر صدقہ ہے اور تم پر ہدیہ ہے سو تم کھاؤ۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ یہاں ایک حکم بیان کیا دوسرا یہ ہے کہ ولاء اسی کو ہے جو آزاد کرے اور لونڈی جب آزاد ہو تو اس کو اپنے خاوند کے پاس رہنے کا اختیار ہے۔

(۲٤۸۸) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ ذٰلِكَ. [بخاری: ۱٤۹۳؛ نسائی: ۳٤٥۳، ۳٤٥٤، ٤٦٥۷؛ وانظر فی مسلم: ۳۷۸۲، ۳۷۸۳]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲٤۸۹) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ ذٰلِكَ اِلَّا اَنَّهُ قَالَ: ((وَهُوَ لَنَا مِنْهَا هَدِيَّةٌ)). [بخاری: ٤٥٦، ٥۲۷۹، ٥٤۳۰؛ مسلم: ۳۷٦٥؛ نسائی: ۳٤٤۷]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲٤۹۰) عَنْ اُمِّ عَطِيَّةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: بَعَثَ اِلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِشَاةٍ مِنَ الصَّدَقَةِ فَبَعَثْتُ اِلٰى عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا مِنْهَا بِشَيْءٍ فَلَمَّا جَآءَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلٰى عَائِشَةَ قَالَ: ((هَلْ عِنْدَكُمْ شَيْءٌ؟)) قَالَتْ: لَا اِلَّا اَنَّ نُسَيْبَةَ بَعَثَتْ اِلَيْنَا مِنَ الشَّاةِ الَّتِيْ بَعَثْتُمْ بِهَا اِلَيْهَا قَالَ: ((اِنَّهَا قَدْ بَلَغَتْ مَحِلَّهَا)).

ام عطیہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا: بھیجا میرے پاس رسول اللہ ﷺ نے ایک بکری کو صدقہ کی تو میں نے اس میں سے تھوڑا گوشت عائشہ رضی اللہ عنہا کو بھیج دیا آپ ﷺ عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لائے اور فرمایا: "تمہارے پاس کچھ کھانا ہے؟" انہوں نے عرض کیا کہ نہیں مگر نسیبہ نے (یعنی ام عطیہ نے) ہمارے پاس کچھ گوشت بھیجا ہے اس بکری میں سے جو آپ نے ان کے پاس بھیجی تھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "وہ اپنی جگہ پہنچ گئی۔"

[بخاری: ۱۴۴۶، ۱۴۹۴، ۲۵۷۹]

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی صدقہ ام عطیہ رضی اللہ عنہا کے واسطے تھا ان کو پہنچ گیا۔ اب تمہارے لیے ہدیہ ہے اب کھاؤ، اور ہمیں کھلاؤ۔

## بَابُ قُبُوْلِ النَّبِيِّ ﷺ الْهَدِيَّةَ وَرَدِّهِ الصَّدَقَةَ.

## باب: رسول اللہ ﷺ کا ہدیہ قبول کرنا اور صدقہ کو رد کرنا۔

(۲۴۹۱) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه اَنَّ النَّبِىَّ ﷺ كَانَ إِذَا اُتِىَ بِطَعَامٍ سَأَلَ عَنْهُ فَإِنْ قِيْلَ: هَدِيَّةٌ اَكَلَ مِنْهَا وَإِنْ قِيْلَ: صَدَقَةٌ لَمْ يَأْكُلْ مِنْهَا.

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی ﷺ کی عادت تھی کہ جب کھانا آتا پوچھ لیتے اگر ہدیہ ہوتا تو کھاتے اور صدقہ ہوتا تو نہ کھاتے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: یہ پوچھنا آپ ﷺ کا ورع کی راہ سے تھا اور جب تک کہ لوگوں کو خوب معلوم نہ تھا کہ آپ ﷺ صدقہ نہیں کھاتے اور اس سے اصل ماکل ومشارب کا دریافت کرنا روا ہوا۔

## بَابُ الدُّعَاءِ لِمَنْ اَتٰى بِصَدَقَتِهٖ.

## باب: صدقہ لانے والے کو دعا دینے کا بیان۔

(۲۴۹۲) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِىْ اَوْفٰى قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ إِذَا اَتَاهُ قَوْمٌ بِصَدَقَتِهِمْ قَالَ: ((اَللّٰهُمَّ! صَلِّ عَلَيْهِمْ)) فَاَتَاهُ اَبِىْ اَبُوْ اَوْفٰى بِصَدَقَتِهٖ فَقَالَ: ((اَللّٰهُمَّ! صَلِّ عَلٰى اٰلِ اَبِىْ اَوْفٰى)). [بخاری: ۱۴۹۷، ۴۱۶۶، ۶۳۳۲، ۶۳۵۹؛ ابوداؤد: ۱۵۹۰؛ نسائی: ۲۴۵۸؛ ابن ماجہ: ۱۷۹۶]

عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ کی عادت مبارک تھی کہ جب کوئی قوم صدقہ لاتی تھی تو آپ ﷺ ان کے لیے (دعا) فرماتے تھے: "یا اللہ! رحمت کر ان کے اوپر۔" پھر آئے باپ ابو اوفیٰ کے صدقہ لے کر تو آپ ﷺ نے فرمایا: "یا اللہ! رحمت کر ابو اوفیٰ کی آل پر۔"

فائدہ: یہ دعا فرمانا آپ ﷺ کا بموجب اس آیت شریف کے تھا کہ اللہ پاک نے فرمایا: ﴿وَصَلِّ عَلَيْهِمْ إِنَّ صَلٰوتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ﴾ اور مذہب مشہور علما کا یہی ہے دعا زکوٰۃ دینے والے کو دینا مستحب ہے اور ظاہریہ کا قول ہے کہ واجب ہے اور بعض اصحاب شافعیہ بھی اسی طرف گئے اور جمہور نے کہا ہے کہ یہ امر آیت مبارک کا ہمارے واسطے مستحب ہے اس لیے کہ رسول اللہ ﷺ نے معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن کی طرف بھیجا زکوٰۃ لینے کو اور ان کو دعا کا حکم نہیں دیا اور جواب اس کا یہ ہے کہ دعا کا حکم ان کو قرآن شریف سے خود معلوم تھا اور جمہور نے اس کے جواب میں کہا ہے کہ دعا نبی ﷺ کی ان کے لیے باعث تسکین تھی بخلاف اوروں کے۔ امام شافعی رحمہ اللہ نے دعا میں کہا ہے کہ مستحب ہے کہ یوں کہے: اٰجَرَكَ اللّٰهُ فِيْمَا اَعْطَيْتَ وَجَعَلَكَ طَهُوْرًا وَبَارَكَ لَكَ فِيْمَا اَبْقَيْتَ مگر جب تک یہ الفاظ کسی روایت کے ثابت نہ ہوں مجرد قول کسی کا مثبت استحباب نہیں ہو سکتا اور تحصیلدار کا یہ کہنا کہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى فُلَانٍ اس کو جمہور شافعیہ نے مکروہ کہا ہے اور یہی مذہب ہے ابن عباس رضی اللہ عنہما اور مالک رحمہ اللہ اور ابن عیینہ رحمہ اللہ کا اور ایک جماعت سلف کا اور ایک جماعت نے اس کو جائز کہا ہے اس حدیث کی رو سے اور جنہوں نے مکروہ کہا ہے کہ صلوٰۃ کا لفظ غیر انبیا کے لیے جائز مگر انبیا علیہم السلام کی ذیل میں اس لیے کہ صلوٰۃ لسان سلف میں انبیا کے ساتھ خاص تھی جیسے عزوجل کا لفظ ہے اللہ پاک کے واسطے اور جیسے یہ نہیں کہہ سکتے کہ محمد عزوجل، اگرچہ آپ بھی عزیز و جلیل ہیں اسی طرح یہ نہیں کہہ سکتے کہ ابوبکر [ﷺ] اور اگرچہ معنی اس کے بھی صحیح ہیں اور ہمارے اصحاب کا اختلاف ہے اس میں کہ یہ نہی تنزیہی ہے یا تحریم یا مجرد ادب ہے اور قول اصح اور مشہور یہ ہے کہ یہ مکروہ ہے بکراہت تنزیہی اس لیے کہ یہ شعار ہے (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر ❁❁)

(۞۞ گزشتہ سے پیوستہ) اہل بدع کا اوران کے شعار سے منع کیے گئے ہیں۔ اور اتفاق ہے اس پر کہ غیر انبیا کے لیے لفظ صلوٰۃ بشراکت انبیا جائز ہے جیسے آیا ہے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ وَاَتْبَاعِهٖ اور شیخ ابومحمد جوینی اصحاب شافعیہ سے ہیں۔ انہوں نے کہا ہے کہ سلام بھی بمعنی صلوٰۃ ہے اور اس کو اکیلا استعمال نہ کرے سوا انبیا علیہم السلام کے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے صلوٰۃ وسلام کو قرین کیا۔ غرض یوں نہ کہنا چاہیے کہ فلاں علیہ السلام نے (مثلاً کہیں کہ عبدالکریم [علیہ السلام] نے فرمایا) مگر مخاطبہ کے طور سے حی و میت سے کہنا درست ہے) جیسے کہیں السلام علیکم یا السلام علیك. واللہ اعلم (النووی رحمۃ اللہ علیہ)

(٢٤٩٣) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: ((صَلِّ عَلَيْهِمْ)) [راجع:٢٤٩٤]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے لیکن اس میں یہ ذکر نہیں کہ آپ ﷺ نے ان پر رحمت کی دعا کی۔

## بَابُ إِرْضَاءِ السَّاعِيْ مَالَمْ يَطْلُبْ حَرَامًا.

## باب: تحصیلدار زکوٰۃ کو راضی رکھنے کا بیان جب تک وہ مال حرام طلب نہ کرے۔

(٢٤٩٤) عَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((إِذَا أَتَاكُمُ الْمُصَدِّقُ فَلْيَصْدُرْ عَنْكُمْ وَهُوَ عَنْكُمْ رَاضٍ)).

[ترمذی: ٦٤٧، ٦٤٨؛ نسائی: ٢٤٦٠؛ ابن ماجه: ١٨٠٢]

جریر رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب زکوٰۃ لینے والا تمہارے پاس آئے تو چاہیے کہ راضی جائے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: مقصود حدیث یہ ہے کہ حاکموں کی اطاعت کرو، ان کو راضی رکھو، بات چیت نشست و برخاست میں ان کو رنج نہ دو کہ اس میں صلاح ذات البین ہے اور اجماع مسلمین ہے اور یہ سب امور جب ہی تک ہیں کہ تم سے جور اور ظلم کی راہ سے طلب نہ کرے کوئی چیز۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# كِتَابُ الصِّيَامِ

# روزے کے مسائل

فائدہ: صوم اور صیام لغت میں مطلق امساک کے معنی میں ہے اور شرع میں امساک مخصوص ہے زمان مخصوص میں شخص مخصوص کا اس کی شرائط کے ساتھ۔

## بَابُ فَضْلِ شَهْرِ رَمَضَانَ . باب: ماہ رمضان کی فضیلت۔

(٢٤٩٥) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِذَا جَآءَ رَمَضَانُ فُتِّحَتْ اَبْوَابُ الْجَنَّةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ النَّارِ وَصُفِّدَتِ الشَّيَاطِيْنُ)) . [بخاری:١٨٩٨، ١٨٩٩، ٣٢٧٧؛ نسائی: ٢٠٩٦، ٢٠٩٧، ٢٠٩٨، ٢٠٩٩، ٢١٠٠، ٢١٠١]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب رمضان آتا ہے تو کھل جاتے ہیں دروازے جنت کے اور بند ہو جاتے ہیں دروازے دوزخ کے اور زنجیروں میں کس دیئے جاتے ہیں شیاطین۔''



فائدہ: یہ حدیث دلیل ہے ایک بڑے مذہب صحیح کی اور اسی طرف گئے ہیں محققین اور بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور وہ یہ ہے کہ فقط رمضان کہنا روا ہے بغیر لفظ شہر کے اور اس میں کراہت نہیں ہے اور اس میں تین مذہب ہیں: اول یہ کہ کسی حال میں صرف رمضان کہنا روا نہیں اور یہ قول ہے اصحاب مالک کا اور ان لوگوں نے دعویٰ کیا ہے کہ رمضان نام ہے اللہ تعالیٰ کا پس اس کا اطلاق غیر پر بلا قید روا نہیں اور اکثر اصحاب شافعی اور ابن باقلانی کا قول یہ ہے کہ یہاں ایک قرینہ ہے کہ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہاں اللہ پاک مراد نہیں اور مہینہ مراد ہے پس اس میں کراہت نہیں اور اگر قرینہ نہ ہو تو مکروہ ہے غرض جیسے لوگ کہتے ہیں ہم نے رمضان کا روزہ رکھا رمضان میں قیام شب کیا یہ مکروہ نہیں مگر یہ کہنا کہ رمضان آیا یا رمضان گیا یہ مکروہ ہے اور یہ دوسرا قول ہے اور تیسرا وہی جس طرف بخاری رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ گئے ہیں کہ خواہ قرینہ ہو یا نہ ہو۔ رمضان کا اطلاق بلا کراہت روا ہے اور یہی صحیح اور صواب ہے اور اول کے دونوں مذہب فاسد ہیں اور کھلنا اور بند ہونا دروازوں کا اور قید ہو جانا شیاطین کا اور قید حقیقت ہے مجاز نہیں۔ یہی مذہب حق ہے۔

(٢٤٩٦) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا كَانَ رَمَضَانُ فُتِّحَتْ اَبْوَابُ الرَّحْمَةِ وَغُلِّقَتْ اَبْوَابُ جَهَنَّمَ وَسُلْسِلَتِ الشَّيَاطِيْنُ)). [راجع:٢٤٩٥]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب رمضان ہوتا ہے تو رحمت کے دروازے کھل جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند ہو جاتے ہیں اور شیاطین زنجیروں میں باندھے جاتے ہیں۔''



(٢٤٩٧) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا دَخَلَ رَمَضَانُ)) بِمِثْلِهِ. [راجع:٢٤٩٥]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔



## بَابُ وُجُوْبِ صَوْمِ رَمَضَانَ لِرُؤْيَةِ الْهِلَالِ وَالْفِطْرِ لِرُؤْيَةِ الْهِلَالِ وَأَنَّهُ إِذَا غُمَّ فِيْ أَوَّلِهِ أَوْ آخِرِهِ أُكْمِلَتْ عِدَّةُ الشَّهْرِ ثَلَاثِيْنَ يَوْمًا.

**باب:** اس بیان میں کہ روزہ اور افطار چاند دیکھ کر کریں اور اگر بدلی ہو تو تیس تاریخ پوری کریں۔

(٢٤٩٨) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ أَنَّهُ ذَكَرَ رَمَضَانَ فَقَالَ: ((لَا تَصُوْمُوْا حَتّٰى تَرَوُا الْهِلَالَ وَلَا تُفْطِرُوْا حَتّٰى تَرَوْهُ فَإِنْ أُغْمِيَ عَلَيْكُمْ فَاقْدُرُوْا لَهُ)).

[بخاري: ١٩٠٦؛ نسائي: ٢١٢٠]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے ذکر کیا۔ رمضان کا اور فرمایا: ”نہ روزہ رکھو اور نہ افطار کرو جب تک کہ چاند دیکھ لو۔ پھر اگر بدلی ہو جائے تو تیس دن پورے کرو۔“ (یعنی خواہ شعبان کے خواہ رمضان کے)

○ ○ ○ ○

(٢٤٩٩) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ ذَكَرَ رَمَضَانَ فَضَرَبَ بِيَدَيْهِ فَقَالَ: ((الشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا [وَهٰكَذَا] ثُمَّ عَقَدَ إِبْهَامَهُ فِي الثَّالِثَةِ ـ صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهِ وَأَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهِ فَإِنْ أُغْمِيَ عَلَيْكُمْ فَاقْدُرُوْا لَهُ ثَلَاثِيْنَ)).

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ذکر کیا رمضان کا اور اشارہ کیا اپنے دونوں ہاتھوں سے (یعنی دس انگلیوں سے) اور فرمایا: ”مہینہ ایسا ہے، ایسا ہے، ایسا ہے اور بند کر لیا اپنے انگوٹھے کو تیسری بار (یعنی انتیس دن کا ہوتا ہے) اور فرمایا: روزہ رکھو چاند دیکھ کر اور افطار کرو چاند دیکھ کر پھر اگر تم پر بدلی ہو تو گن لو پورے تیس دن۔“

فائدہ: یعنی انتیس کو شعبان کی مثلاً ابر ہو تو تیس شعبان کی پوری کر لو بعد اس کے روزہ رکھ لو اور اسی طرح اگر انتیس رمضان کو بدلی ہو اور اس سبب بدلی کے رؤیت نہ ہو تو تیس روزے پورے کر لو اور بعد اس کے عید الفطر کر لو۔ جمہور نے اس حدیث کے یہی معنی کیے ہیں اور احادیث اور روایات بھی اسی کی مؤید ہیں۔

(٢٥٠٠) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ: ((فَإِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاقْدُرُوْا ثَلَاثِيْنَ)) نَحْوَ حَدِيْثِ أُسَامَةَ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٠١) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَقَالَ: ذَكَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ رَمَضَانَ فَقَالَ: ((الشَّهْرُ تِسْعٌ وَعِشْرُوْنَ الشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا)) وَقَالَ: ((فَاقْدُرُوْا لَهُ)) وَلَمْ يَقُلْ: ((ثَلَاثِيْنَ)).

عبیداللہ نے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے رمضان کا ذکر کیا اور فرمایا: ”مہینہ انتیس کا بھی ہوتا ہے اور ہاتھ سے اشارہ کیا کہ ایسا ایسا ایسا اور فرمایا: ”اندازہ کرو اس کا۔“ اور تیس کا لفظ نہیں فرمایا۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٠٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

اللّٰهِ ﷺ: ((إِنَّمَا الشَّهْرُ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ فَلَا تَصُومُوا حَتّٰى تَرَوْهُ وَلَا تُفْطِرُوا حَتّٰى تَرَوْهُ فَإِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاقْدُرُوا لَهُ)).

[ابو داود: ۲۳۲۰، ۲۳۲۱]

''مہینہ انتیس دن کا ہوتا ہے۔ تم روزہ رکھو چاند دیکھ کر اور افطار کرو چاند دیکھ کر۔ پس اگر بادل ہوں تو تیس دن پورے کر لو۔''

○ ○ ○ ○

(۲۵۰۳) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((الشَّهْرُ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ فَإِذَا رَأَيْتُمُ الْهِلَالَ فَصُومُوا وَإِذَا رَأَيْتُمُوهُ فَأَفْطِرُوا فَإِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاقْدِرُوا لَهُ)).

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۰٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ: ((إِذَا رَأَيْتُمُوهُ فَصُومُوا وَإِذَا رَأَيْتُمُوهُ فَأَفْطِرُوا فَإِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاقْدِرُوا لَهُ)). [بخاری: ۱۹۰۰؛ نسائی: ۲۱۱۹]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا لیکن اس میں یہ ذکر نہیں کہ مہینہ انتیس دن کا ہوتا ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۰۵) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((الشَّهْرُ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ لَيْلَةً لَا تَصُومُوا حَتّٰى تَرَوْهُ وَلَا تُفْطِرُوا حَتّٰى تَرَوْهُ إِلَّا أَنْ يُغَمَّ عَلَيْكُمْ فَإِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَاقْدُرُوا لَهُ)).

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا لیکن اس میں تسع وعشرون کے ساتھ لیلۃ کا لفظ بھی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۰٦) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُولُ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ يَقُولُ: ((الشَّهْرُ هٰكَذَا [وَهٰكَذَا] وَقَبَضَ إِبْهَامَهُ فِي الثَّالِثَةِ)).

ابن عمر رضی اللہ عنہما نے سنا رسول اللہ ﷺ سے کہ فرماتے تھے: ''مہینہ ایسا ایسا ایسا ہوتا ہے اور انگوٹھے کو کم کر دیا تیسری بار میں۔ (یعنی انتیس کا بھی ہوتا ہے)

(۲۵۰۷) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُولُ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ يَقُولُ: ((الشَّهْرُ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ)). [نسائی: ۲۱۳۸]

ابن عمر رضی اللہ عنہما نے آپ ﷺ سے سنا کہ فرماتے تھے: ''مہینہ انتیس کا بھی ہوتا ہے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ انتیس کا رمضان ہونے سے اس کا اجر بھی نہیں گھٹتا اس لیے کہ وہ بھی مہینہ کامل ہے نہ کہ ناقص۔

(۲۵۰۸) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((الشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا عَشْرًا وَعَشْرًا وَتِسْعًا)).

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ''مہینہ ایسا ہے ایسا ہے ایسا ہے یعنی دس اور دس اور نو دن کا۔''

○ ○ ○ ○

(۲۵۰۹) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُولُ: قَالَ:

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مہینہ

رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الشَّهْرُ كَذَا وَكَذَا وَكَذَا)) وَصَفَّقَ بِيَدَيْهِ مَرَّتَيْنِ بِكُلِّ اَصَابِعِهِمَا وَنَقَصَ فِي الصَّفْقَةِ الثَّالِثَةِ. اِبْهَامَ الْيُمْنٰى اَوِالْيُسْرٰى.

[بخاري: ۱۹۰۸، ۵۳۰۲؛ نسائي: ۲۱٤۱]

ایسا ایسا ایسا ہے۔'' اور اپنے دونوں ہاتھ مارے دو بار اور سب انگلیاں کھلی رکھیں اور تیسری بار انگوٹھا داہنا یا بایاں کم کر دیا (یعنی بند کر دیا اور اشارہ ہوا انتیس کا)

○ ○ ○ ○

(۲۵۱۰) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((الشَّهْرُ تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ)) وَطَبَّقَ شُعْبَةُ يَدَيْهِ ثَلَاثَ مِرَارٍ وَكَسَرَ الْاِبْهَامَ فِي الثَّالِثَةِ قَالَ عُقْبَةُ: وَاَحْسِبُهُ قَالَ: ((الشَّهْرُ ثَلَاثُوْنَ)) وَطَبَّقَ كَفَّيْهِ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ.

[نسائي: ۲۱٤۲]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مہینہ انتیس کا ہوتا ہے۔'' اور شعبہ نے دونوں ہاتھ اپنے ملا کر اشارہ کیا اور تیسری بار میں انگوٹھے کو موڑ لیا۔ عقبہ نے کہا: اور میں گمان کرتا ہوں کہ انہوں نے کہا کہ ''مہینہ تیس کا ہوتا ہے۔'' اور دونوں ہتھیلیوں کو تین بار ملایا۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۱۱) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((اِنَّا اُمَّةٌ اُمِّيَّةٌ لَا نَكْتُبُ وَلَا نَحْسُبُ الشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا)) وَعَقَدَ الْاِبْهَامَ فِي الثَّالِثَةِ ((وَالشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا)) يَعْنِيْ تَمَامَ ثَلٰثِيْنَ.

[بخاري: ۱۹۱۳؛ ابوداؤد: ۲۳۱۹؛ نسائي: ۲۱۳۹، ۲۱٤۰]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ''ہم لوگ اُمی ہیں، نہ لکھتے ہیں، نہ حساب کرتے ہیں۔ مہینہ تو ایسا ہوتا ہے، ایسا ہوتا ہے، ایسا ہوتا ہے۔'' اور تیسری بار میں انگوٹھا بند کر لیا اور ''مہینہ ایسا ہوتا ہے، ایسا ہوتا ہے، ایسا ہوتا ہے۔'' یعنی تیس دن پورے ہوتے ہیں۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: قربان اس نبی امی ﷺ پر کہ اپنی امت مرحومہ کو ایسی تعلیم دی کہ تمام جہان کے حساب والے گرد ہیں اور ایک ذرا سی بات کو کس کس طرح سے ان کے ذہن نشین کر دیا اور رحمت کرے اللہ تعالیٰ محدثین کو کہ انہوں نے کیسے آپ ﷺ کی تعلیمات اور ارشادات کی حفاظت کی کہ ایک ایک بات کو اسانید متعددہ سے اور اسالیب مختلفہ سے جس طرح سے وارد ہوئے خوب یاد رکھا اور ایسی حفاظت کی کہ کسی امت کو نصیب نہ ہوئی۔ الحمد للّٰہ علی ذٰلک۔

(۲۵۱۲) عَنْ سُفْيَانَ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ قَيْسٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرِ الشَّهْرَ الثَّانِيْ: ثَلَاثِيْنَ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔ لیکن اس حدیث میں دوسری دفعہ تیس کی گنتی پوری نہیں۔

(۲۵۱۳) عَنْ سَعْدِ بْنِ عُبَيْدَةَ قَالَ: سَمِعَ ابْنُ عُمَرَ رضی اللہ عنہما رَجُلًا يَقُوْلُ: اللَّيْلَةَ النِّصْفُ فَقَالَ لَهٗ: مَا يُدْرِيْكَ اَنَّ اللَّيْلَةَ النِّصْفُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((الشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا)) وَاَشَارَ بِاَصَابِعِهِ الْعَشْرِ مَرَّتَيْنِ ((وَهٰكَذَا)) فِي الثَّالِثَةِ وَاَشَارَ بِاَصَابِعِهِ كُلِّهَا وَحَبَسَ

سعد بن عبیدہ نے کہا کہ سنا ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک آدمی کو کہ کہتا تھا کہ آج کی رات آدھا مہینہ ہو گیا تو عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: تو نے کیا جانا کہ آج کی رات آدھا مہینہ ہوا۔ سنا میں نے رسول اللہ ﷺ سے کہ فرماتے تھے ''مہینہ ایسا ہوتا ہے۔'' اور اشارہ کیا اپنی انگلیوں سے دو بار اور ایسا ہی تیسری بار کیا اور سب انگلیوں سے اشارہ کیا اور بند کر لیا یا جھکا لیا اپنے انگوٹھے کو۔

اَوْخَنَسَ اِبْهَامَهٗ. [نسائی: ۲۱۱۸؛ ابن ماجه: ۱۶۵۵]

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی تم نے کیونکر جانا کہ آج کی رات آدھا مہینہ ہوا؟ اس لیے کہ مہینہ کبھی انتیس ہی کا ہوتا ہے پھر جب تک ماہ تمام نہ ہو اور معلوم نہ ہو کہ انتیس کا ہوا یا تیس کا، تب تک کیونکر معلوم ہو کہ نصف ماہ کونسی رات کو ہوا۔

(۲۵۱۴) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا رَاَيْتُمُ الْهِلَالَ فَصُوْمُوْا وَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَاَفْطِرُوْا فَاِنْ غُمَّ عَلَيْكُمْ فَصُوْمُوْا ثَلٰثِيْنَ يَوْمًا)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم چاند دیکھو تو روزہ رکھو اور جب تم اس کو دیکھو تب ہی افطار بھی کرو۔ پھر اگر بدلی ہو جائے تو تیس روزے پورے رکھ لو۔“ (پھر اس کے بعد عید کرو)

○ ○ ○ ○

(۲۵۱۵) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ﷺ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ: ((صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهٖ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهٖ فَاِنْ غُمِّيَ عَلَيْكُمْ فَاَكْمِلُوا الْعَدَدَ)).

[بخاری: ۱۹۰۹؛ نسائی: ۲۱۱۶، ۲۱۱۷]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ”روزہ رکھو چاند دیکھ کر اور افطار کرو چاند دیکھ کر اور اگر بدلی ہو جائے تو گنتی پوری کردو۔“ (یعنی تیس کی)۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۱۶) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ﷺ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((صُوْمُوْا لِرُؤْيَتِهٖ وَاَفْطِرُوْا لِرُؤْيَتِهٖ فَاِنْ غُمِّيَ عَلَيْكُمُ الشَّهْرُ فَعُدُّوْا ثَلَاثِيْنَ)).

[نسائی: ۲۱۲۲]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۱۷) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: ذَكَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ الْهِلَالَ فَقَالَ: ((اِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَصُوْمُوْا وَاِذَا رَاَيْتُمُوْهُ فَاَفْطِرُوْا فَاِنْ اُغْمِيَ عَلَيْكُمْ فَعُدُّوْا ثَلَاثِيْنَ)).

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

## بَابُ لَا تَقَدَّمُوْا رَمَضَانَ بِصَوْمِ يَوْمٍ وَلَا يَوْمَيْنِ.

## باب: رمضان کے استقبال کے طور پر ایک یا دو روزے رکھنے کی ممانعت۔

(۲۵۱۸) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا تَقَدَّمُوْا رَمَضَانَ بِصَوْمِ يَوْمٍ وَلَا يَوْمَيْنِ اِلَّا رَجُلٌ كَانَ يَصُوْمُ صَوْمًا فَلْيَصُمْهُ)). [ترمذی: ۶۸۵]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”رمضان سے پیشگی ایک دو روزہ مت رکھو مگر وہ شخص جو ہمیشہ ایک دن میں روزہ رکھا کرتا تھا اور وہی دن آگیا تو خیر وہ رکھے اپنے مقررہ دن میں۔“ (مثلاً جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھتا تھا اور انتیس اور تیس تاریخ میں شعبان کے وہی دن آگئے تو وہ رکھ لے)۔

❖ ❖ ❖ ❖

(۲۵۱۹) عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ. [بخاري: ۱۹۱٤؛ ابو داؤد: ۲۳۳۵]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابٌ الشَّهْرُ يَكُونُ تِسْعًا وَعِشْرِينَ.

## باب: مہینہ انتیس دن کا ہوتا ہے۔

(۲۵۲۰) عَنِ الزُّهْرِيِّ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ أَقْسَمَ أَنْ لَا يَدْخُلَ عَلَى أَزْوَاجِهِ شَهْرًا قَالَ الزُّهْرِيُّ: فَأَخْبَرَنِي عُرْوَةُ عَنْ عَائِشَةَ ؓ قَالَتْ: لَمَّا مَضَتْ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ لَيْلَةً أَعُدُّهُنَّ دَخَلَ عَلَيَّ رَسُولُ اللهِ ﷺ. قَالَتْ:۔ بَدَأَ بِي فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللهِ! إِنَّكَ أَقْسَمْتَ أَنْ لَا تَدْخُلَ عَلَيْنَا شَهْرًا وَإِنَّكَ دَخَلْتَ مِنْ تِسْعٍ وَعِشْرِينَ أَعُدُّهُنَّ فَقَالَ: ((إِنَّ الشَّهْرَ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ)). [ترمذي: ۳۳۱۸؛ نسائي: ۲۱۳۰؛ وانظر في مسلم: ۳۶۹٦]

زہری رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ نبی ﷺ نے قسم کھائی تھی کہ اپنی بیبیوں کے پاس نہ آئیں گے ایک ماہ تک۔ زہری نے کہا: پھر خبر دی مجھ کو عروہ نے عائشہ ؓ کی زبانی کہ انہوں نے فرمایا: جب انتیس روز گزر رہے اور میں شمار کرتی تھی تو رسول اللہ ﷺ تشریف لائے اور عائشہ ؓ نے فرمایا کہ پہلے میرے پاس تشریف لائے (اور یہ فخریہ حضرت عائشہ ؓ نے ارشاد فرمایا اور اس میں کمال محبت رسول اللہ ﷺ کی ان کے ساتھ ثابت ہوئی) پھر میں نے عرض کی کہ یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے تو قسم کھائی تھی کہ ہمارے پاس نہ آئیں گے مہینہ بھر تک اور آپ ﷺ انتیسویں ہی دن تشریف لائے اور میں دن شمار کر رہی تھی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”مہینہ انتیس کا بھی تو ہوتا ہے۔“

(۲۵۲۱) عَنْ جَابِرٍ ؓ أَنَّهُ قَالَ: كَانَ رَسُولُ اللهِ ﷺ اعْتَزَلَ نِسَاءَهُ شَهْرًا فَخَرَجَ إِلَيْنَا فِي تِسْعٍ وَعِشْرِينَ فَقُلْنَا: إِنَّمَا الْيَوْمَ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ فَقَالَ: ((إِنَّمَا الشَّهْرُ)) وَصَفَّقَ بِيَدَيْهِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ وَحَبَسَ إِصْبَعًا وَاحِدَةً فِي الْآخِرَةِ.

جابر ؓ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے کنارہ کیا اپنی بیبیوں سے ایک ماہ کا، پھر نکلے ہماری طرف انتیسویں دن سو ہم نے عرض کی کہ آج تو انتیسواں دن ہے تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”مہینہ اتنا بھی ہوتا ہے۔“ اور دونوں ہاتھ ملائے تین بار اور بند کر لی ایک انگلی پچھلی بار میں (یعنی انتیس کا اشارہ فرمایا)۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۲۲) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ ؓ يَقُولُ: اعْتَزَلَ النَّبِيُّ ﷺ نِسَاءَهُ شَهْرًا فَخَرَجَ إِلَيْنَا صَبَاحَ تِسْعٍ وَعِشْرِينَ فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ: يَا رَسُولَ اللهِ! إِنَّمَا أَصْبَحْنَا لِتِسْعٍ وَعِشْرِينَ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((إِنَّ الشَّهْرَ يَكُونُ تِسْعًا وَعِشْرِينَ)) ثُمَّ طَبَّقَ النَّبِيُّ ﷺ بِيَدَيْهِ ثَلَاثًا: مَرَّتَيْنِ بِأَصَابِعِ يَدَيْهِ كُلِّهَا وَالثَّالِثَةَ بِتِسْعٍ مِنْهَا.

جابر ؓ کہتے ہیں کنارہ کیا رسول اللہ ﷺ نے اپنی عورتوں سے ایک ماہ کا اور نکلے آپ ﷺ انتیسویں کی صبح کو۔ سو بعض لوگوں نے عرض کی کہ اے اللہ کے رسول ﷺ! آج تو ہماری انتیسویں دن کی صبح ہے تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”مہینہ انتیس کا بھی ہوتا ہے۔“ پھر ملائے آپ ﷺ نے دو ہاتھ تین بار، دو بار تو سب انگلیوں کے ساتھ اور تیسری بار نو انگلیوں سے۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۲۳) عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ ؓ أَخْبَرَتْهُ أَنَّ

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

النَّبِيَّ ﷺ حَلَفَ اَنْ لَا يَدْخُلَ عَلٰى بَعْضِ اَهْلِهٖ شَهْرًا فَلَمَّا مَضٰى تِسْعَةٌ وَعِشْرُوْنَ يَوْمًا غَدَا عَلَيْهِمْ ـاَوْرَاحَ ـ فَقِيْلَ لَهٗ: حَلَفْتَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ! اَنْ لَا تَدْخُلَ عَلَيْنَا شَهْرًا قَالَ: ((اِنَّ الشَّهْرَ يَكُوْنُ تِسْعًا وَعِشْرِيْنَ يَوْمًا)).

[بخاری: ۱۹۱۰، ۵۲۰۲؛ ابن ماجه: ۲۰۶۱]

○ ○ ○ ○

(۲۵۲٤) عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ.

[راجع: ۲۵۲۳]

ابن جریج سے مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۲۵) عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: ضَرَبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِيَدِهٖ عَلَى الْاُخْرٰى فَقَالَ: ((اَلشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا)) ثُمَّ نَقَصَ فِي الثَّالِثَةِ اِصْبَعًا. [نسائی: ۲۱۳٤، ۲۱۳۵، ۲۱۳٦؛ ابن ماجه: ۱٦۵٦]

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مارا رسول اللہ ﷺ نے اپنے ایک ہاتھ کو دوسرے ہاتھ پر اور فرمایا: ''کہ مہینہ اس طرح اور اس طرح ہوتا ہے۔'' پھر آپ ﷺ نے تیسری مرتبہ ایک اُنگلی کم کر لی۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۲٦) عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ اَبِيْهِ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((اَلشَّهْرُ هٰكَذَا وَهٰكَذَا [وَهٰكَذَا])) عَشْرًا وَعَشْرًا وَتِسْعًا: مَرَّةً.

[راجع: ۲۵۲۵]

محمد بن سعد اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ ''مہینہ اس طرح اور اس طرح اور اسطرح سے ہوتا ہے۔'' دس اور دس اور نو مرتبہ۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۲۷) عَنْ اِسْمَاعِيْلَ بْنِ اَبِيْ خَالِدٍ فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ بِمَعْنٰى حَدِيْثِهِمَا.

مذکورہ بالا حدیث معناً اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ بَيَانِ اَنَّ لِكُلِّ بَلَدٍ رُؤْيَتَهُمْ وَاَنَّهُمْ اِذَا رَاَوُا الْهِلَالَ بِبَلَدٍ لَّا يَثْبُتُ حُكْمُهٗ لِمَا بَعُدَ عَنْهُمْ.

## باب: شہر میں وہیں کی رُؤیت معتبر ہے اور دوسرے شہر کی رؤیت وہاں کام نہیں آتی۔

(۲۵۲۸) عَنْ كُرَيْبٍ اَنَّ اُمَّ الْفَضْلِ بِنْتَ الْحَارِثِ رضی اللہ عنہا بَعَثَتْهُ اِلٰى مُعَاوِيَةَ بِالشَّامِ قَالَ: فَقَدِمْتُ الشَّامَ فَقَضَيْتُ حَاجَتَهَا وَاسْتُهِلَّ عَلَيَّ رَمَضَانُ وَاَنَا بِالشَّامِ فَرَاَيْتُ الْهِلَالَ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ ثُمَّ قَدِمْتُ الْمَدِيْنَةَ فِيْ اٰخِرِ

کریب کو ام الفضل بنت حارث رضی اللہ عنہا نے معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف بھیجا شام میں انہوں نے کہا کہ میں گیا شام کو اور ان کا کام نکال دیا اور میں نے چاند دیکھا رمضان کا شام میں جمعہ کی شب کو (یعنی پنج شنبہ کی شام کو) پھر مدینہ آیا آخر ماہ میں اور عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے پوچھا مجھ سے اور ذکر کیا چاند کا کہ تم نے کب دیکھا؟ میں نے کہا: جمعہ کی شب کو۔ انہوں نے

الشَّهْرِ فَسَأَلَنِيْ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما ثُمَّ ذَكَرَ الْهِلَالَ فَقَالَ: مَتٰى رَاَيْتُمُ الْهِلَالَ؟ فَقُلْتُ: رَاَيْنَاهُ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ فَقَالَ: اَنْتَ رَاَيْتَهٗ؟ فَقُلْتُ: نَعَمْ وَرَاٰهُ النَّاسُ وَصَامُوْا وَصَامَ مُعَاوِيَةُ رضی اللہ عنہ فَقَالَ: لٰكِنَّا رَاَيْنَاهُ لَيْلَةَ السَّبْتِ فَلَا نَزَالُ نَصُوْمُ حَتّٰى نُكْمِلَ ثَلَاثِيْنَ اَوْ نَرَاهُ فَقُلْتُ: اَوَلَا تَكْتَفِيْ بِرُؤْيَةِ مُعَاوِيَةَ وَصِيَامِهٖ؟ فَقَالَ: لَا هٰكَذَا اَمَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَشَكَّ يَحْيَى بْنُ يَحْيٰى فِيْ نَكْتَفِيْ اَوْ تَكْتَفِيْ ۔ [ابوداود: ۲۳۳۲؛ ترمذی: ۶۹۳؛ نسائی: ۲۱۱۰]

کہا: تم نے خود دیکھا؟ میں نے کہا: ہاں اور لوگوں نے بھی دیکھا اور روزہ رکھا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور لوگوں نے تو ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: کہ ہم نے تو ہفتہ کی شب کو دیکھا اور ہم پورے تیس روزے رکھیں گے یا چاند دیکھ لیں گے تو میں نے کہا: آپ کافی نہیں جانتے دیکھنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا اور ان کا روزہ رکھنا؟ آپ نے فرمایا، نہیں ایسا ہی حکم کیا ہے ہم کو رسول اللہ ﷺ نے اور یحییٰ بن یحییٰ کو شک ہے کہ نکتفی کہا یا تکتفی۔

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رویت ہلال کی عام نہیں ہوتی یعنی جس شہر والے دیکھیں وہ روزہ رکھیں یا افطار کریں اور دوسروں کو ان کی رؤیت پر اعتماد ضروری نہیں اور یہی مذہب صحیح ہے اصحاب شافعیہ کے نزدیک بلکہ نووی رحمہ اللہ نے لکھا ہے کہ جہاں تک قصر نہیں ہوتی نماز میں وہیں تک رؤیت کا بھی اعتبار ہے اور بعض نے کہا کہ اگر مطلع متفق ہو تو دوسروں کو بھی اعتبار ضروری ہے اور بعض نے کہا: ایک اقلیم تک اگر اتفاق ہے تو اعتبار ہے ورنہ نہیں اور بعض کا قول ہے کہ رویت ایک جگہ کی تمام روئے زمین کو کافی ہے اور انہوں نے اس حدیث کا یہ جواب دیا ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اس ایک شخص کی گواہی قبول نہیں کی مگر ظاہر حدیث اس پر دال ہے کہ انہوں نے رؤیت بعید کا اعتبار نہیں کیا۔ (نووی رحمہ اللہ)

## بَابُ بَيَانِ اَنَّهٗ لَا اعْتِبَارَ بِكِبَرِ الْهِلَالِ وَصِغَرِهٖ وَاَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى اَمَدَّهٗ لِلرُّؤْيَةِ فَاِنْ غُمَّ فَلْيُكْمَلْ ثَلَاثُوْنَ.

## باب: چاند کے چھوٹے بڑے ہونے کا اعتبار نہیں اور جب بدلی ہو تو تیس کی گنتی پوری کرو۔

(۲۵۲۹) عَنْ اَبِي الْبَخْتَرِيِّ قَالَ: خَرَجْنَا لِلْعُمْرَةِ فَلَمَّا نَزَلْنَا بِبَطْنِ نَخْلَةَ قَالَ: تَرَاءَيْنَا الْهِلَالَ فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ: هُوَ ابْنُ ثَلٰثٍ وَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ: هُوَ ابْنُ لَيْلَتَيْنِ قَالَ: فَلَقِيْنَا ابْنَ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما فَقُلْنَا: اِنَّا رَاَيْنَا الْهِلَالَ فَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ: هُوَ ابْنُ ثَلَاثٍ وَقَالَ بَعْضُ الْقَوْمِ: هُوَ ابْنُ لَيْلَتَيْنِ فَقَالَ: اَيَّ لَيْلَةٍ رَاَيْتُمُوْهُ قَالَ: فَقُلْنَا لَيْلَةَ كَذَا وَكَذَا فَقَالَ: اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّ اللّٰهَ مَدَّهٗ لِلرُّؤْيَةِ فَهُوَ

ابوالبختری نے کہا کہ ہم عمرہ کو نکلے اور جب بطن نخلہ پہنچے (ایک مقام کا نام ہے) تو سب نے چاند دیکھنا شروع کیا اور بعض نے دیکھ کر کہا کہ یہ تین رات کا چاند ہے (یعنی بڑا ہونے کے سبب سے) اور بعض نے کہا: دو رات کا ہے پھر ملے ہم ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اور ان سے ذکر کیا کہ ہم نے چاند دیکھا اور کسی نے کہا: تین رات کا ہے اور کسی نے کہا: دو رات کا ہے تب انہوں نے پوچھا کہ تم نے کون سی رات میں دیکھا؟ تو ہم نے کہا: فلاں فلاں رات میں۔ انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ "اللہ تعالیٰ نے اس کو بڑھا دیا دیکھنے کیلئے اور وہ اسی رات کا تھا جس رات تم نے دیکھا۔"

لِلَيْلَةٍ رَأَيْتُمُوهُ)).

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس سے معلوم ہوا کہ چھوٹا بڑا ہونے کا اعتبار نہیں، جب رؤیت ہو اسی شب کا ہے خواہ انتیسویں ہو یا تیسویں۔

(۲۵۳۰) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ((إِنَّ اللَّهَ قَدْ أَمَدَّهُ لِرُؤْيَتِهِ فَإِنْ أُغْمِيَ عَلَيْكُمْ فَأَكْمِلُوا الْعِدَّةَ)).

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بے شک اللہ تعالیٰ نے لمبا کر دیا ہے اس کو اس کے دیکھنے کے سبب سے۔ پس اگر بادل ہوں تو تم گنتی کو پورا کرو۔''

## بَابُ بَيَانِ مَعْنَى قَوْلِهِ ﷺ: ((شَهْرَا عِيْدٍ لَا يَنْقُصَانِ)).

## باب: دو مہینے عید کے ناقص نہیں ہوتے۔

(۲۵۳۱) عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي بَكْرَةَ عَنْ أَبِيْهِ رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((شَهْرَا عِيْدٍ لَا يَنْقُصَانِ رَمَضَانُ وَذُو الْحِجَّةِ)).

[بخاري: ۱۹۱۲؛ ابوداود: ۲۳۲۳؛ ترمذي: ۶۹۲؛ ابن ماجه: ۱۶۵۹]

ابو بکرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: نبی ﷺ نے فرمایا: ''دو ماہ عیدوں کے ناقص نہیں ہوتے ایک رمضان شریف، دوسرا ذی الحجہ۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: صحیح اور معتبر معنی تو اس کے یہی ہیں کہ ان دونوں ماہ کا ثواب کسی طرح نہیں گھٹتا، خواہ انتیس کے ہوں، خواہ تیس کے، غرض یہ ہے کہ ایک تاریخ کے کم ہونے سے ثواب کم نہیں ہوتا اور بعض نے کہا کہ ایک سال میں دونوں ماہ انتیس کے نہیں ہوتے اگر ایک انتیس کا ہوتا ہے تو دوسرا تیس کا ہوتا ہے اور بعض نے کہا کہ دونوں ثواب میں برابر ہیں ایک دوسرے سے کم نہیں یعنی اگر رمضان میں روزے ہیں تو ذی الحجہ میں مناسک حج ہیں اور یہ سب قول ضعیف ہیں صحیح وہی ہے جو اول گزرا۔

(۲۵۳۲) عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي بَكْرَةَ عَنْ أَبِي بَكْرَةَ أَنَّ نَبِيَّ اللهِ ﷺ قَالَ: ((شَهْرَا عِيْدٍ لَا يَنْقُصَانِ)) فِي حَدِيْثِ خَالِدٍ: ((شَهْرَا عِيْدٍ رَمَضَانُ وَذُو الْحِجَّةِ)). [راجع: ۲۵۳۱]

ترجمہ وہی جو اوپر گزرا ہے اور خالد کی روایت میں ہے کہ ''عید کے دو ماہ رمضان اور ذوالحجہ ہیں۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ بَيَانِ أَنَّ الدُّخُوْلَ فِي الصَّوْمِ يَحْصُلُ بِطُلُوْعِ الْفَجْرِ.

## باب: روزہ طلوع فجر سے شروع ہو جاتا ہے۔

(۲۵۳۳) عَنْ عَدِيِّ بْنِ حَاتِمٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ: ﴿حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْأَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْأَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ﴾ [البقرة: ۱۸۷] قَالَ لَهُ عَدِيٌّ [بْنُ حَاتِمٍ]: يَا رَسُوْلَ اللهِ! إِنِّيْ أَجْعَلُ تَحْتَ وِسَادَتِيْ عِقَالَيْنِ عِقَالًا أَبْيَضَ

عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ نے کہا کہ جب یہ آیت اتری ﴿حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ﴾ یعنی ''کھاتے پیتے رہو جب تک کہ ظاہر ہو جائے سفید دھاگہ کالے دھاگے سے صبح کے۔'' تو عدی رضی اللہ عنہ نے عرض کی کہ اے اللہ کے رسول ﷺ! میں اپنے تکیہ کے نیچے دو رسیاں رکھتا ہوں ایک سفید ایک کالی اسی سے میں پہچان لیتا ہوں رات کو دن سے، تب آپ ﷺ

وَعِقَالًا اَسْوَدَ اَعْرِفُ اللَّيْلَ مِنَ النَّهَارِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ وِسَادَكَ لَعَرِيْضٌ اِنَّمَا هُوَ سَوَادُ اللَّيْلِ وَبَيَاضُ النَّهَارِ)).

[بخاری: ۱۹۱۶، ۴۵۰۹؛ ابوداود: ۲۳۴۹؛ ترمذی: ۲۹۷۱]

نے فرمایا: ”تمہارا تکیہ تو بہت چوڑا ہے (مزاح کی راہ سے فرمایا کہ اتنا چوڑا ہے کہ صبح اسی کے نیچے سے ہوتی ہے) اس آیت میں تو سیاہی رات کی اور سفیدی دن کی مراد ہے۔“

○ ○ ○ ○

فائدہ: غرض یہ ہے کہ دھاگے سے مراد رات اور دن ہے اور شاید عدی رضی اللہ عنہ کی زبان میں یہ مجاز مستعمل نہ ہوگا اس لیے کہ ان کو دھوکا ہوا۔ ابوعبید نے کہا ہے کہ خیط ابیض سے صبح صادق مراد ہے اور اس آیت سے اور روایت سے معلوم ہوا کہ صبح صادق سے اول شب رات ہے اور اس سے دن کا آغاز ہے۔ غرض صبح صادق اور رات میں کوئی فاصل نہیں اور یہی صحیح ہے اور یہی مذہب ہے جماہیر علما کا۔

(۲۵۳۴) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ ﷺ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ: ﴿وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ﴾ قَالَ: كَانَ الرَّجُلُ يَاْخُذُ خَيْطًا اَبْيَضَ وَخَيْطًا اَسْوَدَ فَيَاْكُلُ حَتّٰى يَسْتَبِيْنَهُمَا حَتّٰى اَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: ﴿مِنَ الْفَجْرِ﴾ فَبَيَّنَ ذٰلِكَ.

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: جب یہ آیت اتری: ﴿كُلُوْا وَاشْرَبُوْا﴾ الخ تو تھے آدمی پکڑتے دو دھاگے سفید اور سیاہ پھر کھاتے صبح کے روشن ہونے تک، یہاں تک اتاری اللہ تعالیٰ نے ﴿مِنَ الْفَجْرِ﴾ پھر وہ (التباس) ظاہر ہوگیا۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۳۵) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ ﷺ قَالَ: لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ: ﴿وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ﴾ قَالَ: فَكَانَ الرَّجُلُ اِذَا اَرَادَ الصَّوْمَ رَبَطَ اَحَدُهُمْ فِيْ رِجْلَيْهِ الْخَيْطَ الْاَسْوَدَ وَالْخَيْطَ الْاَبْيَضَ فَلَا يَزَالُ يَاْكُلُ وَيَشْرَبُ حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَهٗ رِئْيُهُمَا فَاَنْزَلَ اللّٰهُ بَعْدَ ذٰلِكَ: ﴿مِنَ الْفَجْرِ﴾ فَعَلِمُوْا اَنَّمَا يَعْنِيْ بِذٰلِكَ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ. [بخاری: ۱۹۱۷، ۴۵۱۱]

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: جب یہ آیت اتری ﴿كُلُوْا وَاشْرَبُوْا﴾ تو آدمی جب روزہ رکھنے کا ارادہ کرتا تو دو دھاگے اپنے پیر میں باندھ لیتا ایک سفید دوسرا سیاہ اور کھاتا پیتا رہتا یہاں تک کہ اس کو دیکھنے میں کالے اور سفید کا فرق معلوم ہونے لگتا تب اللہ پاک نے اس کے بعد ﴿مِنَ الْفَجْرِ﴾ کا لفظ اتارا تب لوگوں کو معلوم ہوا کہ دھاگوں سے مراد رات اور دن ہے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: ان روایتوں سے یہ بھی معلوم ہوا کہ صبح صادق دھاگے کی طرح عرض شرق میں مستطیل ہوتی ہے اور جو عمود کی طرح بلند ہو وہ صبح کاذب ہے اور وہ رات میں داخل ہے۔

(۲۵۳۶) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ﷺ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ: ((اِنَّ بِلَالًا يُؤَذِّنُ بِلَيْلٍ فَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى تَسْمَعُوْا تَاْذِيْنَ ابْنِ اُمِّ

عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”کہ بلال رات کو اذان دیتے ہیں (تاکہ تہجد پڑھنے والے کھانے کو جائیں اور سحری سے فارغ ہو جائیں) سو تم کھاتے پیتے رہا کرو یہاں تک کہ ابن ام مکتوم کی

مَكْتُوْمٍ)). [ترمذی: ۲۰۳؛ نسائی: ٦٣٧]

اذان سنو۔" (اور وہ نابینا تھے جب لوگ کہتے کہ صبح ہوئی تب اذان دیتے)

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(۲۵۳۷) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَقُوْلُ: ((اِنَّ بِلَالًا يُؤَذِّنُ بِلَيْلٍ فَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى تَسْمَعُوْا أَذَانَ ابْنِ أُمِّ مَكْتُوْمٍ)).

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۳۸) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: كَانَ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم مُؤَذِّنَانِ: بِلَالٌ وَابْنُ أُمِّ مَكْتُوْمٍ الْأَعْمٰى فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((اِنَّ بِلَالًا يُؤَذِّنُ بِلَيْلٍ فَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يُؤَذِّنَ ابْنُ أُمِّ مَكْتُوْمٍ)) قَالَ: وَلَمْ يَكُنْ بَيْنَهُمَا اِلَّا اَنْ يَنْزِلَ هٰذَا وَيَرْقٰى هٰذَا.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دو مؤذن تھے، بلال اور ابن ام مکتوم رضی اللہ عنہ نابینا' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "بلال رات کو اذان دیتا ہے سوتم کھاتے پیتے رہو یہاں تک کہ اذان دیں ابن ام مکتوم۔" اور کہا راوی نے کہ دونوں کی اذان کے درمیان کچھ دیر بیچ میں نہ ہوتی تھی اتنا ہی خیال تھا کہ یہ اترے وہ چڑھے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: مراد یہ ہے کہ بلال رضی اللہ عنہ اذان دیتے تھے قبل فجر کے اور انتظار کرتے تھے طلوع فجر کا اور وہیں ٹھہرے رہتے پھر جب وہ اترتے تو عبداللہ بن ام مکتوم رضی اللہ عنہ کو خبر دیتے کہ تم اذان دو پھر ابن ام مکتوم رضی اللہ عنہ طہارت وغیرہ کر کے چڑھتے اور اذان دیتے طلوع فجر سے قبل۔

(۲۵۳۹) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِمِثْلِهِ. [راجع: ۸٤٢]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲۵٤۰) عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بِالْاِسْنَادَيْنِ كِلَيْهِمَا نَحْوَ حَدِيْثِ ابْنِ نُمَيْرٍ. [راجع: ۸٤٢]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲۵٤۱) عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((لَا يَمْنَعَنَّ اَحَدًا مِنْكُمْ اَذَانُ بِلَالٍ۔ اَوْقَالَ: نِدَاءُ بِلَالٍ۔ مِنْ سُحُوْرِهٖ فَاِنَّهٗ يُؤَذِّنُ۔ اَوْقَالَ: يُنَادِيْ لِيَرْجِعَ قَائِمَكُمْ وَيُوْقِظَ نَائِمَكُمْ)) وَقَالَ: ((لَيْسَ اَنْ يَقُوْلَ هٰكَذَا وَهٰكَذَا۔ وَصَوَّبَ يَدَهٗ وَرَفَعَهَا۔ حَتّٰى يَقُوْلَ: هٰكَذَا))۔ وَفَرَّجَ بَيْنَ اِصْبَعَيْهِ. [بخاری: ٦٢١، ٥٢٩٨، ٧٢٤٧؛ ابوداود: ٢٣٤٧؛ نسائی: ٦٤٠، ٢١٦٩؛ ابن ماجہ: ١٦٩٦]

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کوئی باز نہ رہے تم میں سے اپنے سحر کے کھانے سے بلال رضی اللہ عنہ کی اذان سن کر اس لیے کہ وہ اذان دیتے ہیں رات کو کہ پھر جائے جو نماز پر کھڑا ہے تم میں سے اور جاگ جائے سونے والا۔" اور فرمایا: "صبح وہ نہیں ہے جو ایسی ہو اور بلند کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ کو (یعنی جو روشنی نیزہ کی طرح اوپر کو بلند ہوتی ہے وہ صبح صادق نہیں ہے) جب تک کہ ایسی نہ ہو۔" اور کھول دیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انگلیوں کو (یعنی جب تک کناروں میں فلک پر منتشر نہ ہو وہ صبح صادق نہیں)

○ ○ ○ ○

(۲۵٤۲) عَنْ سُلَيْمَانَ التَّيْمِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ

سلیمان تیمی سے اس اسناد سے مروی ہے وہی روایت جو اوپر گزری مگر اس

غَيْرَ اَنَّهُ قَالَ: ((اِنَّ الْفَجْرَ لَيْسَ الَّذِيْ يَقُوْلُ هٰكَذَا۔ وَجَمَعَ اَصَابِعَهُ ثُمَّ نَكَسَهَا اِلَى الْاَرْضِ ـوَلٰكِنِ الَّذِيْ يَقُوْلُ هٰكَذَا۔ وَوَضَعَ الْمُسَبِّحَةَ عَلَى الْمُسَبِّحَةِ وَمَدَّ يَدَيْهِ۔)). [راجع: ۲۵۴۱]

میں ایسا ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''فجر وہ نہیں ہے جو ایسی ہو۔ اور آپ ﷺ نے سب انگلیوں کو جمع کیا اور ان کو زمین کی طرف جھکایا (یعنی جو روشنی اوپر سے نیچے کو آئے وہ صبح صادق نہیں ہے) بلکہ صبح صادق وہ ہے جو ایسی ہے۔'' اور آپ ﷺ نے کلمہ کی انگلی پر انگلی رکھی اور دونوں ہاتھوں کو پھیلایا (یعنی اشارہ کیا کہ آسمان کے کناروں میں پھیلے)

❖ ❖ ❖ ❖ ❖

(۲۵۴۳) عَنْ سُلَيْمَانَ التَّيْمِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَانْتَهٰى حَدِيْثُ الْمُعْتَمِرِ عِنْدَ قَوْلِهِ: ((يُنَبِّهُ نَائِمَكُمْ وَيَرْجِعُ قَائِمَكُمْ)) وَقَالَ اِسْحَاقُ: قَالَ جَرِيْرٌ فِيْ حَدِيْثِهِ: ((وَلَيْسَ اَنْ يَقُوْلَ هٰكَذَا وَلٰكِنْ يَقُوْلُ هٰكَذَا)) ـيَعْنِي الْفَجْرَ۔ ((هُوَ الْمُعْتَرِضُ وَلَيْسَ بِالْمُسْتَطِيْلِ)).

[راجع: ۲۵۴۱]

سلیمان تیمی سے اس اسناد سے وہی روایت مروی ہوئی اور تمام ہوئی روایت معتمر کی یہیں تک کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اذان بلال کی اس لیے ہے کہ جگا دے تمہارے سوئے ہوئے کو اور لوٹے تمہارا تہجد پڑھنے والا۔'' اور اسحاق نے کہا کہ جریر رضی اللہ عنہ نے کہا اپنی حدیث میں ''اور صبح وہ نہیں جو ایسی ہے (یعنی اونچی) لیکن وہ ہے جو ایسی ہو۔'' (یعنی پھیلی ہوئی)۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۴۴) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ ﷺ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ مُحَمَّدًا ﷺ يَقُوْلُ: ((لَا يَغُرَّنَّ اَحَدَكُمْ نِدَاءُ بِلَالٍ مِنَ السَّحُوْرِ وَلَا هٰذَا الْبَيَاضُ حَتّٰى يَسْتَطِيْرَ)). [ابوداود: ۲۳۴۶؛ ترمذی: ۷۰۶؛ نسائی: ۲۱۷۰]

سمرہ رضی اللہ عنہ بیٹے جندب کے کہتے تھے کہ میں نے سنا ہے محمد رسول اللہ ﷺ سے کہ فرماتے تھے: ''کوئی بلال کی اذان سے دھوکا کھا کر سحور کھانے سے باز نہ رہے اور نہ یہ سفیدی (جو نیزے کی طرح بلند ہے کہ صبح ہے بلکہ صبح وہ ہے) جو پھیلی ہو۔''

○ ○ ○ ○

(۲۵۴۵) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا يَغُرَّنَّكُمْ اَذَانُ بِلَالٍ وَلَا هٰذَا الْبَيَاضُ ـلِعَمُوْدِ الصُّبْحِ۔ حَتّٰى يَسْتَطِيْرَ هٰكَذَا)). [راجع: ۲۵۴۴]

سمرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''دھوکا نہ دے تم کو اذان بلال کی اور یہ سفیدی صبح کا ستون جب تک کہ وہ اس طرح چوڑی نہ ہو جائے۔''

○ ○ ○ ○

(۲۵۴۶) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَا يَغُرَّنَّكُمْ مِنْ سَحُوْرِكُمْ اَذَانُ بِلَالٍ وَلَا بَيَاضُ الْاُفُقِ الْمُسْتَطِيْلُ هٰكَذَا حَتّٰى يَسْتَطِيْرَ هٰكَذَا)) وَحَكَاهُ حَمَّادٌ بِيَدَيْهِ قَالَ: يَعْنِيْ مُعْتَرِضًا. [راجع: ۲۵۴۴]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا لیکن اس روایت میں یہ ہے کہ حماد نے اپنے دونوں ہاتھوں کے ساتھ اس کی حالت کی طرف اشارہ کیا اور کہا: یعنی پھیلی ہوئی۔

○ ○ ○ ○

(۲۵۴۷) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ ﷺ وَهُوَ يَخْطُبُ يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ اَنَّهُ قَالَ:

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا لیکن اس روایت میں ہے کہ جب فجر شروع ہو یا جب فجر پھوٹے۔

((لَا يَغُرَّنَّكُمْ نِدَاءُ بِلَالٍ وَلَا هٰذَا الْبَيَاضُ حَتّٰى يَبْدُوَ الْفَجْرُ۔ أَوْ قَالَ: حَتّٰى يَنْفَجِرَ الْفَجْرُ)). [راجع:٢٥٤٤]

○ ○ ○ ○

(٢٥٤٨) عَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ رضي الله عنه يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ هٰذَا. [راجع:٢٥٤٤]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضْلِ السُّحُوْرِ وَتَأْكِيْدِ اسْتِحْبَابِهٖ وَاسْتِحْبَابِ تَأْخِيْرِهٖ وَتَعْجِيْلِ الْفِطْرِ

## باب: سحری کی فضیلت اور اس میں تأخیر کرنے اور افطار میں جلدی کرنے کے بیان میں۔

(٢٥٤٩) عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تَسَحَّرُوْا فَإِنَّ فِي السُّحُوْرِ بَرَكَةً)).

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''سحری کھاؤ۔ سحری میں برکت ہے۔''

(٢٥٥٠) عَنْ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((فَصْلُ مَا بَيْنَ صِيَامِنَا وَصِيَامِ أَهْلِ الْكِتَابِ أَكْلَةُ السَّحَرِ)).

[ابو داود:٢٣٤٣؛ ترمذی: ٧٠٩؛ نسائی: ٢١٦٥]

عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہمارے اور اہل کتاب کے روزہ میں سحری کے لقمہ کا فرق ہے۔''

○ ○ ○ ○

(٢٥٥١) عَنْ مُوْسَى بْنِ عُلَيٍّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

[راجع:٢٥٥٠]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٥٢) عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ رضي الله عنه قَالَ: تَسَحَّرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ قُمْنَا إِلَى الصَّلٰوةِ قُلْتُ: كَمْ كَانَ قَدْرُ مَا بَيْنَهُمَا؟ قَالَ: خَمْسِيْنَ آيَةً. [بخاری: ٥٧٥، ١٩٢١؛ ترمذی: ٧٠٣، ٧٠٤؛ نسائی: ٢١٥٤، ٢١٥٥؛ ابن ماجه: ١٦٩٤]

زید رضی اللہ عنہ نے کہا: سحری کھائی ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ پھر کھڑے ہوئے نماز صبح کو میں نے کہا: دونوں کے بیچ میں کتنی دیر ہوئی۔ انہوں نے کہا: پچاس آیت کے موافق۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٥٣) حَدَّثَنَا عَمْرٌو النَّاقِدُ: حَدَّثَنَا يَزِيْدُ ابْنُ هَارُوْنَ: أَخْبَرَنَا هَمَّامٌ ح: وَحَدَّثَنَا ابْنُ الْمُثَنّٰى: حَدَّثَنَا سَالِمُ بْنُ نُوْحٍ: حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ عَامِرٍ كِلَاهُمَا عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ.

[راجع:٢٥٥٢]

مذکورہ بالا حدیث ان سندوں سے قتادہ سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٥٤) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضي الله عنه اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((لَا يَزَالُ النَّاسُ بِخَيْرٍ مَا عَجَّلُوا الْفِطْرَ)). [ابن ماجه:١٦٩٧]

سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ہمیشہ لوگ خیر پر رہیں گے جب تک افطار جلد کریں گے''

○ ○ ○ ○

(٢٥٥٥) عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ رضي الله عنه عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ. [ترمذی: ٦٩٩]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٥٦) عَنْ اَبِىْ عَطِيَّةَ قَالَ: دَخَلْتُ اَنَا وَمَسْرُوْقٌ عَلٰى عَائِشَةَ رضي الله عنها فَقَالَ: يَا اُمَّ الْمُؤْمِنِيْنَ! رَجُلَانِ مِنْ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ ﷺ اَحَدُهُمَا يُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَيُعَجِّلُ الصَّلٰوةَ وَالْاٰخَرُ يُؤَخِّرُ الْاِفْطَارَ وَيُؤَخِّرُ الصَّلَاةَ قَالَتْ: اَيُّهُمَا الَّذِى يُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَيُعَجِّلُ الصَّلَاةَ؟ قَالَ: قُلْنَا: عَبْدُ اللّٰهِ- يَعْنِى ابْنَ مَسْعُوْدٍ- قَالَتْ: كَذٰلِكَ كَانَ يَصْنَعُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ زَادَ اَبُو كُرَيْبٍ وَالْاٰخَرُ اَبُوْ مُوْسٰى.

[ابو داود: ٢٣٥٤؛ ترمذی: ٧٠٢؛ نسائی: ٢١٥٧، ٢١٥٨، ٢١٥٩، ٢١٦٠]

ابوعطیہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا: میں اور مسروق ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ ام المؤمنین! دو شخص اصحاب سے رسول اللہ ﷺ کے ایک تو اول وقت افطار کرتے ہیں اور اول ہی وقت نماز پڑھتے ہیں اور دوسرے افطار اور نماز میں دیر کرتے ہیں تو آپ رضی اللہ عنہا نے پوچھا: وہ کون ہیں جو اول وقت افطار کرتے ہیں اور اول ہی وقت نماز پڑھتے ہیں تو ہم نے کہا: وہ عبداللہ یعنی ابن مسعود رضی اللہ عنہ ہیں آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: رسول کریم ﷺ بھی ایسا ہی کرتے تھے۔ زیادہ کیا ابو کریب نے اپنی روایت میں کہا کہ دوسرے ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ ہیں۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اول وقت افطار کرنا اور اول ہی وقت نماز پڑھنا مسنون ہے اور ہدایت ہے رسول مقبول ﷺ کی اور یہی لازم ہے ہر متبع سنت کو۔

(٢٥٥٧) عَنْ اَبِىْ عَطِيَّةَ قَالَ: دَخَلْتُ اَنَا وَمَسْرُوْقٌ عَلٰى عَائِشَةَ رضي الله عنها فَقَالَ لَهَا مَسْرُوْقٌ رَجُلَانِ مِنْ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ ﷺ كِلَاهُمَا لَا يَالُوْ عَنِ الْخَيْرِ اَحَدُهُمَا يُعَجِّلُ الْمَغْرِبَ وَالْاِفْطَارَ وَالْاٰخَرُ يُؤَخِّرُ الْمَغْرِبَ وَالْاِفْطَارَ فَقَالَتْ: مَنْ يُعَجِّلُ الْمَغْرِبَ وَالْاِفْطَارَ؟ قَالَ: عَبْدُ اللّٰهِ فَقَالَتْ: هٰكَذَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصْنَعُ. [راجع: ٢٥٥٦]

مضمون وہی ہے جو اوپر مذکور ہوا۔ صرف اتنا فرق ہے کہ اس میں افطار اور مغرب کی تاخیر و تعجیل مذکور ہوئی ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ بَيَانِ وَقْتِ انْقِضَاءِ الصَّوْمِ وَخُرُوْجِ النَّهَارِ.

## باب: روزہ کا وقت تمام ہونے کا اور دن کے ختم ہونے کا بیان۔

(۲۵۵۸) عَنْ عُمَرَ رضی اللہ عنہ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِذَا اَقْبَلَ اللَّيْلُ وَاَدْبَرَ النَّهَارُ وَغَابَتِ الشَّمْسُ فَقَدْ اَفْطَرَ الصَّائِمُ)) وَلَمْ يَذْكُرِ ابْنُ نُمَيْرٍ ((فَقَدْ)) . [بخاری: ۱۹۵۴؛ ابوداود: ۲۳۵۱؛ ترمذی: ۶۹۸]

عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب رات آئی اور دن گیا اور سورج ڈوبا پس روزہ دار نے افطار کیا۔'' اور ابن نمیر کی روایت میں فقد کا لفظ نہیں ہے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: یعنی غروب آفتاب کے بعد پھر تاخیر نہ کرے افطار میں جیسے بعض وسواسی کہتے ہیں کہ ذرا ٹھہرو کیا بیتابی ہے اور کیا بے صبری ہے اور یہ نہیں جانتے کہ افطار اول ہی وقت مسنون ہے اور غروب آفتاب اور رات کا آنا اور دن کا جانا تینوں ایک ہی وقت میں ہوتے ہیں مگر نبی اکرم ﷺ نے توضیح کیلئے تینوں کو جمع فرمایا اور بعض مقام ایسے ہوتے ہیں کہ غروب آفتاب نہیں معلوم ہوتا ہے تو وہاں کا اندھیرا وقت افطار بتاتا ہے۔

(۲۵۵۹) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ اَوْفٰى رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِیْ سَفَرٍ فِیْ شَهْرِ رَمَضَانَ فَلَمَّا غَابَتِ الشَّمْسُ قَالَ: ((يَا فُلَانُ! انْزِلْ فَاجْدَحْ لَنَا)) قَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! اِنَّا عَلَيْكَ نَهَارًا قَالَ: ((انْزِلْ فَاجْدَحْ لَنَا)) قَالَ فَنَزَلَ فَجَدَحَ فَاَتَاهُ بِهٖ فَشَرِبَ النَّبِیُّ ﷺ ثُمَّ قَالَ بِيَدِهٖ: ((اِذَا غَابَتِ الشَّمْسُ مِنْ هٰهُنَا وَجَاءَ اللَّيْلُ مِنْ هٰهُنَا فَقَدْ اَفْطَرَ الصَّائِمُ)). [بخاری: ۹۱۴۱، ۱۹۵۵، ۱۹۵۶، ۱۹۵۸، ۵۲۹۷؛ ابوداود: ۲۳۵۲]

عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے سفر میں رمضان کے مہینے میں پھر جب آفتاب ڈوبا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''اے فلانے! اترو اور ہمارے لیے ستو گھولو۔'' انہوں نے عرض کی کہ یا رسول اللہ! ابھی آپ ﷺ پر دن ہے (یعنی ان صحابی کو یہ خیال ہوا کہ جب غروب کے بعد جو سرخی ہے وہ جاتی ہے دن جاتا ہے حالانکہ یہ غلط ہے) آپ ﷺ نے پھر فرمایا: ''اترو (یعنی اونٹ پر سے) اور ہمارے لیے ستو گھولو۔'' پھر وہ اترے اور ستو گھولے اور آپ ﷺ کے پاس لائے اور آپ ﷺ نے پیئے اور پھر آپ ﷺ نے ہاتھ سے اشارہ فرمایا: ''جب سورج ڈوب جائے اس طرف کو (یعنی مغرب میں) اور آ جائے رات اس طرف سے (یعنی مشرق سے) پس روزہ کھل چکا صائم کا۔''

(۲۵۶۰) عَنِ ابْنِ اَبِیْ اَوْفٰى رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِیْ سَفَرٍ فَلَمَّا غَابَتِ الشَّمْسُ قَالَ لِرَجُلٍ: ((انْزِلْ فَاجْدَحْ لَنَا)) فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! لَوْ اَمْسَيْتَ قَالَ: ((انْزِلْ فَاجْدَحْ لَنَا)) قَالَ: اِنَّ عَلَيْنَا نَهَارًا فَنَزَلَ فَجَدَحَ لَهٗ فَشَرِبَ ثُمَّ قَالَ: ((اِذَا رَاَيْتُمُ اللَّيْلَ قَدْ اَقْبَلَ مِنْ هٰهُنَا۔ وَاَشَارَ بِيَدِهٖ نَحْوَ الْمَشْرِقِ۔ فَقَدْ اَفْطَرَ الصَّائِمُ)). [راجع: ۲۵۵۹]

عبداللہ رضی اللہ عنہ سے وہی مضمون مروی ہے مگر اتنا فرق ہے کہ انہوں نے عرض کی کہ اگر آپ ﷺ شام ہونے دیں تو خوب ہے اور آپ ﷺ نے آخر میں فرمایا: ہاتھ سے مشرق کی طرف اشارہ کر کے کہ ''جب رات کو دیکھو کہ ادھر آئی تو افطار کر چکا صائم۔''

○ ○ ○ ○

(۲۵۶۱) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِیْ اَوْفٰى رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: سِرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَهُوَ صَائِمٌ

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

فَلَمَّا غَرَبَتِ الشَّمْسُ قَالَ: ((يَا فُلَانُ! انْزِلْ فَاجْدَحْ لَنَا)) مِثْلَ حَدِيْثِ ابْنِ مُسْهِرٍ وَعَبَّادِ ابْنِ الْعَوَّامِ. [راجع:٢٥٥٩]

○ ○ ○ ○

(٢٥٦٢) عَنِ الشَّيْبَانِيِّ عَنِ ابْنِ اَبِيْ اَوْفٰى رضی اللہ عنہ عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِمَعْنٰى حَدِيْثِ ابْنِ مُسْهِرٍ وَعَبَّادٍ وَعَبْدِ الْوَاحِدِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ اَحَدٍ مِنْهُمْ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ وَلَا قَوْلُهٗ ((وَجَاءَ اللَّيْلُ مِنْ هٰهُنَا)) اِلَّا فِيْ رِوَايَةِ هُشَيْمٍ وَحْدَهٗ. [راجع:٢٥٥٩]

شیبانی نے ابن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے وہی روایت بیان کی جیسے ابن مسہر اور عباد اور عبدالواحد کی روایتیں اوپر مذکور ہوئیں اور ان میں سے کسی میں یہ نہیں ہے کہ وہ مہینہ رمضان کا تھا (یعنی اس سند میں یہ مذکور نہیں) اور نہ یہ قول ہے کہ جب آئی رات اس طرف سے مگر یہ صرف ہشیم کی روایت میں مذکور ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ النَّهْيِ عَنِ الْوِصَالِ.

## باب: وصال کی ممانعت۔

(٢٥٦٣) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم نَهٰى عَنِ الْوِصَالِ قَالُوْا: اِنَّكَ تُوَاصِلُ قَالَ: ((اِنِّيْ لَسْتُ كَهَيْئَتِكُمْ اِنِّيْ اُطْعَمُ وَاُسْقٰى)).

[بخاري: ١٩٦٢؛ ابو داود: ٢٣٦٠]

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا وصال سے۔ (یعنی روزہ پر روزہ رکھنے سے کہ جس کے بیچ میں افطار نہ ہو) تو لوگوں نے عرض کی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تو وصال کرتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "کہ میں تمہاری طرح نہیں ہوں مجھے تو کھلایا جاتا ہے اور پلایا جاتا ہے۔" (یعنی پروردگار کی طرف سے)۔



(٢٥٦٤) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم وَاصَلَ فِيْ رَمَضَانَ فَوَاصَلَ النَّاسُ. فَنَهَاهُمْ قِيْلَ لَهٗ: اَنْتَ تُوَاصِلُ؟ قَالَ: ((اِنِّيْ لَسْتُ مِثْلَكُمْ اِنِّيْ اُطْعَمُ وَاُسْقٰى)).

مضمون وہی ہے فقط اتنا فرق ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان میں وصال کیا اور لوگوں نے بھی پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو منع فرمایا۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٦٥) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما عَنِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم بِمِثْلِهٖ وَلَمْ يَقُلْ: فِيْ رَمَضَانَ.

ابن عمر رضی اللہ عنہما سے وہی مضمون مروی ہوا مگر اس میں رمضان کا ذکر نہیں ہے۔

فائدہ: علما وصال کی نہی پر متفق ہیں اور وہ روزہ پر روزہ رکھنا ہے بغیر اس کے کہ بیچ میں کچھ کھائے یا پیئے اور امام شافعی رحمہ اللہ اور ان کے اصحاب نے تصریح کی ہے اس کی کراہت پر اور صحیح یہ ہے کہ کراہت تحریمی ہے اور ایک قول تنزیہی کا بھی ہے مگر نہی کے جمہور علما قائل ہیں اور قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ علما مختلف ہیں احادیث وصال میں۔ سو بعض نے کہا ہے کہ نہی اس میں بہ سبب رحمت اور شفقت کے ہے امت پر اور ایک جماعت نے سلف میں وصال فرمایا ہے پھر جو قادر ہو اس کو مضائقہ نہیں اور ابن وہب اور احمد اور اسحاق رحمہم اللہ نے وصال کا جواز فرمایا ہے سحر تک پھر نقل کی قاضی عیاض رحمہ اللہ نے اکثر لوگوں سے کراہت اس کی اور خطابی وغیرہ نے کہا کہ وصال خصائص میں سے ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اور حرام ہے امت پر اور جن لوگوں نے جواز کا قول لیا ہے انہوں نے استدلال کیا ہے کہ بعض طرق مسلم میں وارد ہوا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو منع فرمایا بہ سبب رحمت کے اور یہ روایت بھی جس کی تاویل میں فائدہ ہے اس کے جواز پر دلالت کرتی ہے ورنہ صحابہ کبھی اس کے مرتکب نہ ہوتے بعد نہی کے۔

(٢٥٦٦) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: نَهٰی رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی الله علیه وسلم عَنِ الْوِصَالِ. فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْمُسْلِمِیْنَ: فَاِنَّكَ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ! تُوَاصِلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی الله علیه وسلم: ((وَاَیُّكُمْ مِثْلِیْ اِنِّیْ اَبِیْتُ یُطْعِمُنِیْ رَبِّیْ وَیَسْقِیْنِیْ)) فَلَمَّا اَبَوْا اَنْ یَّنْتَهُوْا عَنِ الْوِصَالِ وَاصَلَ بِهِمْ یَوْمًا ثُمَّ یَوْمًا ثُمَّ رَاَوُا الْهِلَالَ فَقَالَ: ((لَوْ تَاَخَّرَ الْهِلَالُ لَزِدْتُكُمْ)) كَالْمُنَكِّلِ لَهُمْ حِیْنَ اَبَوْا اَنْ یَّنْتَهُوْا. [بخاری:١٨٥١]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال سے تب ایک شخص نے عرض کی کہ یارسول اللہ! آپ صلی اللہ علیہ وسلم تو وصال کر لیتے ہیں تو فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ''تم میں سے کون ہے میرے برابر میں تو رات کو رہتا ہوں کہ کھلاتا ہے مجھے پروردگار میرا اور پلاتا ہے۔'' پھر لوگ باز نہ رہے (یہ کمال محبت اور اطاعت تھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کی اور انہوں نے اس نہی کو براہ شفقت سمجھا) وصال سے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ساتھ وصال کیا ایک روز پھر دوسرے روز پھر چاند دیکھا گیا اور فرمایا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ''اگر چاند نہ ہوتا تو میں زیادہ وصال کرتا۔'' اور یہ فرمانا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا زجر و توبیخ کی راہ سے تھا جب وہ باز نہ رہے وصال سے۔

(٢٥٦٧) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی الله علیه وسلم: ((اِیَّاكُمْ وَالْوِصَالَ)) قَالُوْا: فَاِنَّكَ تُوَاصِلُ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ! قَالَ: ((اِنَّكُمْ لَسْتُمْ فِیْ ذٰلِكَ مِثْلِیْ اِنِّیْ اَبِیْتُ یُطْعِمُنِیْ رَبِّیْ وَیَسْقِیْنِیْ فَاكْلَفُوْا مِنَ الْاَعْمَالِ مَا تُطِیْقُوْنَ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ''دور رہو وصال سے۔'' تو کسی نے عرض کی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم وصال کرتے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''تم میرے برابر نہیں ہو میں تو رات کاٹتا ہوں اس لطف میں کہ کھلاتا ہے مجھ کو پروردگار میرا اور پلاتا ہے اور تم اتنے ہی افعال بجا لاؤ جس کی طاقت تم رکھتے ہو۔''

(٢٥٦٨) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِیِّ صلی الله علیه وسلم بِمِثْلِهٖ غَیْرَ اَنَّهٗ قَالَ: ((فَاكْلَفُوْا مَالَكُمْ بِهٖ طَاقَةٌ)).

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے وہی مضمون مروی ہوا مگر اس میں یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اتنی تکلیف اٹھاؤ جتنی تم کو طاقت ہو۔''



(٢٥٦٩) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رضی الله عنه عَنِ النَّبِیِّ صلی الله علیه وسلم اَنَّهٗ نَهٰی عَنِ الْوِصَالِ بِمِثْلِ حَدِیْثِ عُمَارَةَ عَنْ اَبِیْ زُرْعَةَ.

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا وصال سے اور باقی وہی مضمون ہے جو عمارہ نے ابوزرعہ سے روایت کیا۔



(٢٥٧٠) عَنْ اَنَسٍ رضی الله عنه قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی الله علیه وسلم یُصَلِّیْ فِیْ رَمَضَانَ فَجِئْتُ فَقُمْتُ اِلٰی جَنْبِهٖ وَجَآءَ رَجُلٌ فَقَامَ اَیْضًا حَتّٰی كُنَّا رَهْطًا فَلَمَّا حَسَّ النَّبِیُّ صلی الله علیه وسلم اَنَّا خَلْفَهٗ جَعَلَ یَتَجَوَّزُ فِی الصَّلٰوةِ ثُمَّ دَخَلَ رَحْلَهٗ فَصَلّٰی صَلٰوةً لَا یُصَلِّیْهَا عِنْدَنَا. قَالَ: قُلْنَا لَهٗ حِیْنَ اَصْبَحْنَا اَفَطِنْتَ لَنَا اللَّیْلَةَ قَالَ: فَقَالَ: ((نَعَمْ ذٰلِكَ الَّذِیْ حَمَلَنِیْ عَلَی الَّذِیْ صَنَعْتُ)) قَالَ

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں نماز پڑھتے تھے (یعنی رات کو) سو میں آیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پہلو پر کھڑا ہو گیا اور دوسرا شخص آیا وہ بھی کھڑا ہو گیا یہاں تک کہ ایک جماعت جمع ہو گئی (یعنی دس سے کم) پھر جب آپ نے ہماری سن گن پائی تو نماز ہلکی پڑھنے لگے (سبحان اللہ کیا شفقت تھی امت پر) پھر اپنے گھر تشریف لے گئے اور ایسی نماز پڑھی (یعنی بہت لمبی) کہ ہمارے ساتھ نہ پڑھتے تھے پھر ہم نے صبح کو ذکر کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کیا خبر ہو گئی تھی رات کو ہماری اقتدا کی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ہاں اسی سبب سے تو میں نے کیا جو کچھ کیا۔''

فَأَخَذَ يُوَاصِلُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَذَاكَ فِي اٰخِرِ الشَّهْرِ فَأَخَذَ رِجَالٌ مِنْ اَصْحَابِهٖ يُوَاصِلُوْنَ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((مَا بَالُ رِجَالٍ يُوَاصِلُوْنَ اِنَّكُمْ لَسْتُمْ مِثْلِيْ اَمَا وَاللّٰهِ! لَوْتَمَادَّلِيَ الشَّهْرُ لَوَاصَلْتُ وِصَالًا يَدَعُ الْمُتَعَمِّقُوْنَ تَعَمُّقَهُمْ)).

[بخاري:۷۲٤۱]

(یعنی نماز ہلکی کی) پھر آپ ﷺ وصال کرنے لگے اور وہ دن آخر ماہ کے تھے تو اور لوگ بھی وصال کرنے لگے تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا حال ہے لوگوں کا کہ وصال کرتے ہیں، تم میری مثل نہیں ہو اللہ کی قسم! اگر مہینہ زیادہ ہوتا تو میں ایسا وصال کرتا کہ زیادتی کرنے والے اپنی زیادتی چھوڑ دیتے۔''



(۲۵۷۱) عَنْ اَنَسٍ ؓ قَالَ: وَاصَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ اَوَّلِ شَهْرِ رَمَضَانَ فَوَاصَلَ نَاسٌ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ فَبَلَغَهُ ذٰلِكَ فَقَالَ: ((لَوْ مُدَّ لَنَا الشَّهْرُ لَوَاصَلْنَا وِصَالًا يَدَعُ الْمُتَعَمِّقُوْنَ تَعَمُّقَهُمْ اِنَّكُمْ لَسْتُمْ مِثْلِيْ اَوْقَالَ -اِنِّيْ لَسْتُ مِثْلَكُمْ- اِنِّيْ اَظَلُّ يُطْعِمُنِيْ رَبِّيْ وَيَسْقِيْنِيْ)).

[بخاري:۷۲٤۱]

انس ؓ نے کہا: وصال کیا رسول اللہ ﷺ نے آخر رمضان میں اور لوگوں نے بھی اور آپ ﷺ کو خبر پہنچی تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''اگر مہینہ لمبا ہوتا تو میں ایسا وصال کرتا کہ حد سے بڑھنے والے اپنی زیادتی چھوڑ دیتے (یعنی ہار جاتے اور حقیقت یہ ہے کہ ہم سب آپ ﷺ سے ہارے ہوئے ہیں) تم تو میرے برابر نہیں ہو یا فرمایا: میں تمہاری مثل نہیں ہوں (سچ ہے چہ نسبت خاک را بہ عالم پاک) میں اس طرح رہتا ہوں کہ مجھے میرا رب کھلاتا ہے اور پلاتا ہے۔''

(۲۵۷۲) عَنْ عَائِشَةَ ؓ قَالَتْ: نَهَاهُمُ النَّبِيُّ ﷺ عَنِ الْوِصَالِ رَحْمَةً لَّهُمْ فَقَالُوْا اِنَّكَ تُوَاصِلُ قَالَ: ((اِنِّيْ لَسْتُ كَهَيْئَتِكُمْ اِنِّيْ يُطْعِمُنِيْ رَبِّيْ وَيَسْقِيْنِيْ)).

[بخاري:۱۹٦٤]

حضرت عائشہ ؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے منع کیا لوگوں کو وصال سے رحمت کی نظر سے اور عرض کی لوگوں نے کہ آپ ﷺ تو وصال فرماتے ہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں تمہاری طرح کا نہیں ہوں مجھے تو کھلاتا ہے رب میرا اور پلاتا ہے (یہاں پر مؤلف رحمۃ اللہ علیہ نے بیاض چھوڑ دی ہے)

فائدہ: سبحان اللہ! محدثین کی احتیاط کا کیا کہنا کہ آٹھ نو سو برس سے جو مؤلف کی کتاب میں بیاض چلی آتی ہے تو اس کو نقل کرتے جاتے ہیں اور اپنی طرف سے تصرف نہیں کرتے یہ کسی اور کو کہاں نصیب ہے۔

زاد المعاد میں ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ نے وصال کی تحقیق میں پورا کلام کیا ہے کہ زیادہ اس پر ممکن نہیں جس کو مزید تحقیق درکار ہو اسے ملاحظہ فرمائے۔

## بَابُ بَيَانِ اَنَّ الْقُبْلَةَ فِي الصَّوْمِ لَيْسَتْ مُحَرَّمَةً عَلٰى مَنْ لَّمْ تُحَرِّكْ شَهْوَتَهٗ

## باب: روزے کی حالت میں بوسہ لینا جائز ہے بشرطیکہ شہوت نہ ہو۔

(۲۵۷۳) عَنْ عَائِشَةَ ؓ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُقَبِّلُ اِحْدٰى نِسَآئِهٖ وَهُوَ صَائِمٌ ثُمَّ تَضْحَكُ.

ام المؤمنین عائشہ ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ اپنی ایک بی بی صاحبہ ؓ کا بوسہ لیتے تھے اور آپ ﷺ روزے سے ہوتے تھے بی بی صاحبہ یہ فرماتی تھیں اور ہنستی تھیں۔

(٢٥٧٤) عَنْ سُفْيَانَ قَالَ: قُلْتُ لِعَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ الْقَاسِمِ اَسَمِعْتَ اَبَاكَ يُحَدِّثُ عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ النَّبِيَّ صلی اللہ علیہ وسلم كَانَ يُقَبِّلُهَا وَهُوَ صَائِمٌ فَسَكَتَ سَاعَةً ثُمَّ قَالَ: نَعَمْ.

سفیان نے کہا کہ میں نے عبدالرحمٰن، قاسم کے بیٹے سے پوچھا کہ کیا تم نے اپنے باپ سے سنا ہے کہ وہ بیان کرتے تھے عائشہ رضی اللہ عنہا کی زبانی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کا بوسہ لیتے تھے روزے میں؟ تو وہ تھوڑی دیر چپ رہے پھر کہا کہ ہاں۔

(٢٥٧٥) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يُقَبِّلُنِيْ وَهُوَ صَائِمٌ وَاَيُّكُمْ يَمْلِكُ اِرْبَهٗ كَمَا كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يَمْلِكُ اِرْبَهٗ؟.

[ابن ماجه: ١٦٨٤]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بوسہ لیتے تھے میرا اور وہ روزے سے ہوتے تھے اور کون اپنی شہوت ایسی روک سکتا ہے جیسے آپ صلی اللہ علیہ وسلم روکتے تھے۔



(٢٥٧٦) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يُقَبِّلُ وَهُوَ صَائِمٌ وَيُبَاشِرُ وَهُوَ صَائِمٌ وَلٰكِنَّهٗ اَمْلَكُكُمْ لِاِرْبِهٖ. [ابوداؤد: ٢٣٨٢، ترمذی: ٧٢٩]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ آپ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بوسہ لیتے تھے اور وہ روزے سے تھے اور اپنی حاجت کو خوب قابو میں رکھنے والے تھے۔



(٢٥٧٧) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم كَانَ يُقَبِّلُ وَهُوَ صَائِمٌ وَكَانَ اَمْلَكَكُمْ لِاِرْبِهٖ.

[راجع: ٢٥٧٦]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔



(٢٥٧٨) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم كَانَ يُبَاشِرُ وَهُوَ صَائِمٌ. [راجع: ٢٥٧٦]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مباشرت (یعنی بوس وکنار) کرتے تھے اور وہ روزہ دار ہوتے تھے۔

(٢٥٧٩) عَنِ الْاَسْوَدِ قَالَ: انْطَلَقْتُ اَنَا وَمَسْرُوْقٌ اِلٰى عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا فَقُلْنَا لَهَا: اَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يُبَاشِرُ وَهُوَ صَائِمٌ قَالَتْ: نَعَمْ وَلٰكِنَّهٗ كَانَ اَمْلَكَكُمْ لِاِرْبِهٖ اَوْمِنْ اَمْلَكِكُمْ لِاِرْبِهٖ شَكَّ اَبُوْعَاصِمٍ. [ابن ماجه: ١٦٨٧]

اسود نے کہا: میں اور مسروق عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ہم نے پوچھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم روزے میں مباشرت کرتے تھے۔ انہوں نے فرمایا کہ ہاں۔ مگر وہ بہت اپنی حاجت کو روکنے والے تھے۔



(٢٥٨٠) عَنِ الْاَسْوَدِ وَمَسْرُوْقٍ اَنَّهُمَا دَخَلَا عَلٰى اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ لِيَسْاَلَانِهَا فَذَكَرَ نَحْوَهٗ.

[راجع: ٢٥٧٩]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔



(٢٥٨١) عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ اَخْبَرَهٗ اَنَّ عَائِشَةَ اُمَّ الْمُؤْمِنِيْنَ اَخْبَرَتْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم كَانَ يُقَبِّلُهَا وَهُوَ صَائِمٌ.

عروہ سے روایت ہے کہ خبر دی ان کو عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا بوسہ لیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم روزے سے تھے۔



(٢٥٨٢) عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ مِثْلَهُ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٨٣) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُقَبِّلُ فِي شَهْرِ الصَّوْمِ . [ابوداود: ٢٣٨٣؛ ترمذی: ٧٢٧؛ ابن ماجه: ١٦٨٣]

عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: کہ رسول اللہ ﷺ بوسہ لیتے تھے۔ روزوں کے مہینے میں۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٨٤) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُقَبِّلُ فِي رَمَضَانَ وَهُوَ صَائِمٌ. [راجع:٢٥٨٣]

ترجمہ وہی ہے لیکن اس میں رمضان المبارک کا بھی ذکر ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٨٥) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ كَانَ يُقَبِّلُ وَهُوَ صَائِمٌ.

عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ نبی ﷺ روزہ کی حالت میں بوسہ لے لیا کرتے تھے۔

(٢٤٨٦) عَنْ حَفْصَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُقَبِّلُ وَهُوَ صَائِمٌ. [ابن ماجه: ١٦٨٥]

حفصہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ روزہ کی حالت میں بوسہ لے لیا کرتے تھے۔

(٢٥٨٧) عَنْ حَفْصَةَ رضی اللہ عنہا عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ. [راجع:٢٥٨٦]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٨٨) عَنْ عُمَرَ بْنِ اَبِيْ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہ اَنَّهُ سَأَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَيُقَبِّلُ الصَّائِمُ؟ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((سَلْ هٰذِهٖ)). لِأُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا فَاَخْبَرَتْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَصْنَعُ ذٰلِكَ فَقَالَ: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! قَدْ غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ مَاتَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ فَقَالَ لَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَمَا وَاللّٰهِ! اِنِّيْ لَاَتْقَاكُمْ لِلّٰهِ وَاَخْشَاكُمْ لَهُ)).

عمر بن ابوسلمہ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا کیا صائم بوسہ لے؟ تو آپ کو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے پوچھو۔'' ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے خبر دی کہ ہاں رسول اللہ ﷺ بھی بوسہ لیتے ہیں۔ تب عمر بن ابو سلمہ رضی اللہ عنہ نے عرض کی کہ یا رسول اللہ ﷺ! اللہ تعالیٰ نے تو آپ ﷺ کے اگلے پچھلے گناہ سب معاف کر دیے ہیں تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''آگاہ ہو میں تم سب میں سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والا اور خوف کرنے والا ہوں۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: غرض ان روایتوں سے بوسہ لینا رسول اللہ ﷺ کا اور جواز اس کا امت کے لیے ثابت ہوا اور ابوداؤد نے جو عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے کہ آپ ﷺ ان کی زبان چوستے تھے۔ اس میں مصدع راوی ضعیف ہے کہ سعدی نے کہا کہ وہ کجرو، طریق سے پھرا ہوا ہے اور اسی طرح محمد بن دینار بھی اس میں ضعیف ہے کہ یحییٰ نے اسے ضعیف کہا ہے اور ابن ماجہ اور احمد نے جو میمونہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے نبی ﷺ سے پوچھا اس عورت و مرد کو کہ روزہ دار تھے اور انہوں نے بوسہ لیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ''روزہ ان کا کھل گیا۔'' تو یہ روایت صحیح نہیں اور اس میں ابو یزید ضبی راوی ہے اور ابو یزید مجہول ہے اور رسول اللہ ﷺ سے مطلقاً جواز بوسہ کا مذکور ہے کچھ جوان اور بوڑھے کی قید صحیح نہیں ہوئی آپ ﷺ سے اور ان کا فرق کسی حدیث صحیح سے ثابت نہیں اور اس باب میں جو روایت ابوداؤد نے ذکر کی ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہ ایک شخص نے پوچھا رسول اللہ ﷺ سے کہ مباشرت صائم کو روا ہے یا نہیں آپ ﷺ نے اجازت دی اور دوسرے نے پوچھا تو اس کو منع فرمایا (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(گزشتہ سے پیوستہ) پھر جس کو رخصت دی تھی وہ بوڑھا تھا اور جس کو اجازت دی تھی وہ جوان تھا۔ اس میں اسرائیل راوی ہے اور اگرچہ اس سے بخاری رحمہ اللہ اور مسلم رحمہ اللہ احتجاج کرتے ہیں مگر اسرائیل اور اعرج کے بیچ میں ابوالعنبس عدوی کوفی ہے اور وہ ایسا شخص ہے کہ اس کی حدیث لینے سے محدثین ساکت ہو گئے اور نام اس کا حارث بن عبید ہے غرض یہ فرق بھی قابل تسلیم نہیں **کذافی زاد المعاد**۔ اور نووی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ امام شافعی رحمہ اللہ اور ان کے اصحاب کا مذہب یہ ہے کہ بوسہ روزے میں لینا حرام نہیں اس شخص کو جس کی شہوت حرکت میں نہ آئے مگر اس کا ترک اولیٰ ہے اور مکروہ نہیں ہے بوسہ ان کے نزدیک اور جس کی شہوت حرکت میں آئے اس کو حرام ہے اور خوف ہو اس کو کہ جماع کر بیٹھے گا اور بعض نے اس کے حق میں مکروہ کہا ہے اور قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ اس کی اباحت کی قائل ہے ایک جماعت صحابہ رضی اللہ عنہم و تابعین رحمہم اللہ سے اور یہی مذہب ہے احمد اور اسحاق اور ابوداؤد رحمہم اللہ کا اور مطلق مکروہ کہا ہے امام مالک رحمہ اللہ نے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما اور ابوحنیفہ اور ثوری اور اوزاعی اور شافعی رحمہم اللہ نے کہا ہے جوان کو مکروہ ہے بوڑھے کو مباح اور امام مالک رحمہ اللہ سے بھی ایک روایت ایسی ہی ہے اور روایت کی ابن وہب نے مالک رحمہ اللہ سے اباحت اس کی صوم نفل میں نہ فرض میں اور اس میں اتفاق ہے کہ بوسہ لینے سے روزہ باطل نہیں ہوتا مگر جب انزال ہو جائے اور احتجاج کیا ہے اس پر اس حدیث سے جو سنن میں مشہور ہے کہ فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ "بھلا دیکھو تو اگر کوئی کلی کرے۔" اور مراد یہ ہے کہ جیسے کلی مقدمہ ہے پینے کا اور مبطل روزہ کا نہیں، ویسے ہی بوسہ مقدمہ ہے جماع کا اور مبطل روزہ کا نہیں مانتے۔

## بَابُ صِحَّةِ صَوْمِ مَنْ طَلَعَ عَلَيْهِ الْفَجْرُ وَهُوَ جُنُبٌ.

## باب: روزے میں جنبی کو اگر صبح ہو جائے تو روزہ صحیح ہے۔

(٢٥٨٩) عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُصُّ يَقُوْلُ فِیْ قَصَصِهٖ مَنْ اَدْرَكَهُ الْفَجْرُ جُنُبًا فَلَا يَصُمْ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِعَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْحَارِثِ ـ لِاَبِيْهِ ـ فَاَنْكَرَ ذٰلِكَ فَانْطَلَقَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ وَانْطَلَقْتُ مَعَهٗ حَتّٰى دَخَلْنَا عَلٰى عَائِشَةَ وَاُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہما فَسَاَلَهُمَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ عَنْ ذٰلِكَ ـ قَالَ:ـ فَكِلْتَاهُمَا قَالَتْ: كَانَ النَّبِیُّ صلی اللہ علیہ وسلم يُصْبِحُ جُنُبًا مِنْ غَيْرِ حُلُمٍ ثُمَّ يَصُوْمُ قَالَ: فَانْطَلَقْنَا حَتّٰى دَخَلْنَا عَلٰى مَرْوَانَ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لَهٗ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ فَقَالَ مَرْوَانُ: عَزَمْتُ عَلَيْكَ اِلَّا مَا ذَهَبْتَ اِلٰى اَبِیْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ فَرَدَدْتَ عَلَيْهِ مَا يَقُوْلُ ـ قَالَ:ـ فَجِئْنَا اَبَا هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ وَاَبُوْ بَكْرٍ حَاضِرُ ذٰلِكَ كُلِّهٖ قَالَ: فَذَكَرَ لَهٗ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ فَقَالَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ: اَهُمَا قَالَتَاهُ لَكَ؟ قَالَ: نَعَمْ قَالَ: هُمَا اَعْلَمُ ـ ثُمَّ رَدَّ اَبُوْ هُرَيْرَةَ مَا كَانَ يَقُوْلُ فِیْ ذٰلِكَ اِلَى الْفَضْلِ

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اپنی روایتوں میں کہتے تھے کہ جس کو فجر ہو جائے حالت جنابت میں وہ روزہ نہ رکھے۔ سو میں نے (یہ مقولہ ہے ابوبکر بن عبدالرحمٰن کا) عبدالرحمٰن سے کہا: جو میرے باپ تھے انہوں نے اس کا انکار کیا اور ہم دونوں (یعنی ابوبکر اور عبدالرحمٰن) عائشہ اور ام سلمہ رضی اللہ عنہما کے پاس گئے اور عبدالرحمٰن نے ان سے پوچھا: تو دونوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حالت جنابت میں صبح ہو جاتی تھی اور پھر روزہ رکھتے تھے اور جنابت بغیر احتلام کے ہوتی تھی (اس لیے کہ انبیا کو احتلام نہیں ہوتا یعنی صحبت سے بیبیوں کے جنابت ہوتی ہے) کہا ابوبکر نے پھر ہم گئے مروان کے پاس اور عبدالرحمٰن نے ان سے ذکر کیا۔ سو مروان نے کہا: میں تم کو قسم دیتا ہوں کہ تم ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے پاس جاؤ اور ان کی بات کا جواب دے دو پھر ہم ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور ابوبکر ان سب باتوں میں حاضر تھا اور ذکر کیا عبدالرحمٰن نے تو ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ان دونوں بیبیوں نے فرمایا تم سے؟ انہوں نے کہا: ہاں۔ تو ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ بیشک وہ اور لوگوں سے زیادہ جانتی ہیں پھر ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے اس قول کی نسبت فضل بن عباس کی طرف کی اور کہا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہ میں نے یہ بات فضل سے سنی تھی تو اس کو میں نے

ابْنِ عَبَّاسٍ فَقَالَ اَبُوْهُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ: سَمِعْتُ ذٰلِكَ مِنَ الْفَضْلِ وَلَمْ اَسْمَعْهُ مِنَ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: فَرَجَعَ اَبُوْهُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ عَمَّا كَانَ يَقُوْلُ فِيْ ذٰلِكَ الْحَدِيْثِ. قُلْتُ لِعَبْدِ الْمَلِكِ: اَقَالَتَا فِيْ رَمَضَانَ؟ قَالَ: كَذٰلِكَ يُصْبِحُ جُنُبًا مِنْ غَيْرِ حُلُمٍ ثُمَّ يَصُوْمُ . [بخاری: ۱۹۲۵، ۱۹۲۶؛ ابوداود: ۲۳۸۸؛ ترمذی: ۷۷۹]

نبی ﷺ سے نہیں سنا۔ غرض ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے اس بات سے رجوع کیا جو وہ اس مسئلہ میں کہا کرتے تھے پھر میں نے (یہ مقولہ ہے ابن جریج کا) عبدالملک سے کہا کہ کیا ان دونوں بیبیوں نے رمضان کے روزے کو کہا؟ انہوں نے کہا کہ ایسا فرمایا بیبیوں نے کہ صبح ہوتی تھی آپ ﷺ کو حالت جنابت میں بغیر احتلام کے پھر آپ ﷺ روزہ رکھتے تھے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے اس قول کی نسبت فضل رضی اللہ عنہ کی طرف کی الخ یعنی ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فضل رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے مرفوعاً جو جنبی ہوا اور صبح ہو جائے وہ روزے نہ رکھے اور مذہب صحیح یہی ہے کہ روزہ درست ہے اس لیے کہ اللہ پاک نے فرمایا: "کہ مباشرت کرو ان سے اور ڈھونڈو جولکھا اللہ تعالیٰ نے تمہارے لیے اور کھاؤ پیو جب تک کہ ظاہر ہو سفید دھاگہ فجر کا۔" آخر تک پس جب فجر تک مباشرت یعنی جماع جائز ہوا تو خواہ مخواہ طلوع فجر کے بعد غسل ہوگا۔ اب رہا جواب فضل رضی اللہ عنہ کی روایت کا اس کے کئی جواب ہیں اول یہ کہ وہ بات افضل ہے اور رسول اللہ ﷺ جو فجر کے طلوع کے بعد نہاتے یہ بیان جواز کے لیے تھا مگر افضل فجر کے قبل ہی نہانا ہے۔ دوسرے کہ شاید فضل رضی اللہ عنہ کی روایت میں جنبی سے وہ شخص مراد ہو جو جماع کر رہا ہے۔ کہ بیشک اس کا روزہ نہ ہوگا اب ان میں توفیق ہوگئی اور تعارض بھی نہ رہا۔ اور تیسرے یہ کہ فضل کی روایت منسوخ ہے اور یہ تب کی بات ہے جب جماع شب کو بھی حرام تھی۔ پھر جب یہ آیت اتری جو ہم نے اوپر بیان کی تب یہ امر منسوخ ہوگیا۔ ابن منذر نے کہا ہے یہ جواب بہت اچھا ہے (خلاصہ یہ کہ اب صحیح بات یہی ہے کہ جنبی اگر بعد طلوع فجر کے بھی نہائے جب بھی روزہ صحیح ہے اسی پر دال ہے قرآن مجید وحدیث شریف دونوں، اور یہی مذہب ہے جماہیر صحابہ رضی اللہ عنہم اور تابعین رحمہم اللہ کا اور رجوع کیا اس کی طرف ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے اگرچہ پہلے فساد صوم کے قائل تھے اور یہی حکم ہے حائضہ اور نفساء کا جب خون ان کا رات سے بند ہو جائے اور بعد طلوع فجر کے غسل کریں کہ روزہ ان کا صحیح ہے)۔

(۲۵۹۰) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَتْ: قَدْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُدْرِكُهُ الْفَجْرُ فِيْ رَمَضَانَ وَهُوَ جُنُبٌ مِنْ غَيْرِ حُلُمٍ فَيَغْتَسِلُ وَيَصُوْمُ. [بخاری: ۱۹۳۰]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: کہ رسول اللہ ﷺ کو صبح ہو جاتی تھی رمضان میں اور آپ ﷺ جنبی ہوتے تھے بغیر احتلام کے (یعنی صحبت سے جنبی ہوتے تھے نہ احتلام سے کہ اس سے انبیاء علیہم السلام پاک ہیں) پھر غسل فرماتے تھے اور روزہ رکھتے تھے۔

(۲۵۹۱) عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ كَعْبٍ الْحِمْيَرِيِّ اَنَّ اَبَا بَكْرٍ حَدَّثَهُ اَنَّ مَرْوَانَ اَرْسَلَهُ اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا يَسْأَلُ عَنِ الرَّجُلِ يُصْبِحُ جُنُبًا اَيَصُوْمُ؟ فَقَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يُصْبِحُ جُنُبًا مِنْ جِمَاعٍ لَا مِنْ حُلُمٍ ثُمَّ لَا يُفْطِرُ وَلَا يَقْضِيْ. [راجع: ۲۵۸۹]

عبداللہ بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ابوبکر بن عبدالرحمٰن نے ان سے بیان کیا کہ مروان نے ان کو بھیجا ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی طرف کہ پوچھیں کہ جو شخص صبح کرے جنابت میں آیا وہ روزہ رکھے یا نہیں؟ انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ جنابت میں صبح کرتے تھے جماع کے سبب سے نہ احتلام سے اور پھر نہ افطار کرتے تھے اور نہ قضا کرتے تھے (یعنی روزہ کو صحیح جانتے تھے۔)

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس سے رد ہوگیا وہ قول جو حسن بصری رحمہ اللہ اور نخعی رحمہ اللہ کی طرف منسوب ہے کہ روزہ نفل میں تو یہ امر جائز ہے اور فرض میں روا نہیں وہ قول بھی جو سالم بن عبداللہ اور حسن بصری اور حسن بن صالح رحمہم اللہ کی طرف منسوب ہے کہ روزہ تو رکھ لے مگر قضا بھی کرے غرض اب اختلاف اس مسئلے میں جاتا رہا اور اتفاق ہوگیا اس پر کہ جو جنبی ہو جائے اور صبح کے طلوع کے بعد نہائے روزہ اس کا صحیح ہے خواہ فرض ہو یا نفل اور نہ اس پر قضا ہے نہ اور کوئی بلا۔

(۲۵۹۲) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا وَأُمِّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجَيِ النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم أَنَّهُمَا قَالَتَا: إِنْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم لَيُصْبِحُ جُنُبًا مِنْ جِمَاعٍ غَيْرَ احْتِلَامٍ فِي رَمَضَانَ ثُمَّ يَصُوْمُ. [راجع:۲۵۸۹]

عائشہ اور ام سلمہ رضی اللہ عنہما دونوں نے فرمایا: کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو صبح ہو جاتی تھی بغیر احتلام کے رمضان میں اور پھر وہ روزہ رکھتے تھے۔



(۲۵۹۳) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا أَنَّ رَجُلًا جَاءَ إِلَى النَّبِيِّ صلی اللہ علیہ وسلم يَسْتَفْتِيْهِ وَهِيَ تَسْمَعُ مِنْ وَّرَاءِ الْبَابِ فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! تُدْرِكُنِي الصَّلٰوةُ وَأَنَا جُنُبٌ أَفَأَصُوْمُ؟ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم: ((وَأَنَا تُدْرِكُنِي الصَّلٰوةُ وَأَنَا جُنُبٌ فَأَصُوْمُ)) فَقَالَ: لَسْتَ مِثْلَنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! قَدْ غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ فَقَالَ: ((وَاللّٰهِ! إِنِّيْ لَأَرْجُوْ أَنْ أَكُوْنَ أَخْشَاكُمْ لِلّٰهِ وَأَعْلَمَكُمْ بِمَا أَتَّقِيْ)).

[ابو داود: ۲۳۸۹]

عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک شخص نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا اور عائشہ رضی اللہ عنہا دروازے کی اوٹ سے سنتی تھیں۔ غرض اس نے عرض کی کہ اے اللہ کے رسول! مجھے نماز کا وقت آ جاتا ہے اور میں جنبی ہوتا ہوں کیا میں روزہ رکھوں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”مجھے بھی نماز کا وقت آ جاتا ہے اور میں جنبی ہوتا ہوں پھر میں روزہ رکھتا ہوں۔“ اس نے عرض کی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اور ہم برابر نہیں ہیں اے اللہ کے رسول! اس لیے کہ اللہ پاک نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اگلے پچھلے گناہ بخش دیئے ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”قسم ہے اللہ تعالیٰ کی! میں امید رکھتا ہوں کہ میں تم سب سے زیادہ اللہ سے ڈرنے والا ہوں اور تم سب سے زیادہ ہوں جاننے والا ان چیزوں کا جن سے بچنا ضروری ہے۔“ (غرض اس سائل کو یہ گمان ہوا کہ شاید یہ حکم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ خاص ہے مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمادیا کہ یہ حکم مجھ کو تم کو سب کو برابر ہے اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بندہ کسی حالت میں تکلیف شرعی سے اور لوازم عبدیت سے باہر نہیں ہو سکتا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس سے کہ ”میں امید رکھتا ہوں۔“ یہ کمال عبدیت ہے ورنہ واقع میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا مرتبہ ایسا ہی ہے کہ سارے جہاں سے اعلم واتقیٰ ہیں)۔



(۲۵۹٤) عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ أَنَّهُ سَأَلَ أُمَّ سَلَمَةَ رضی اللہ عنہا عَنِ الرَّجُلِ يُصْبِحُ جُنُبًا أَيَصُوْمُ؟ قَالَتْ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم يُصْبِحُ جُنُبًا مِنْ غَيْرِ احْتِلَامٍ ثُمَّ يَصُوْمُ. [نسائی: ۱۸۳]

سلیمان سے روایت ہے انہوں نے پوچھا ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے کہ جو شخص صبح کرے جنابت میں وہ روزہ رکھے تو انہوں نے فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صبح کرتے تھے جنابت میں بغیر احتلام کے اور پھر روزہ رکھتے تھے۔

## بَابُ تَغْلِيْظِ تَحْرِيْمِ الْجِمَاعِ فِي نَهَارِ رَمَضَانَ عَلَى الصَّائِمِ.

## باب: روزہ دار پر رمضان میں دن کو جماع حرام ہے۔

(۲۵۹۵) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: جَاءَ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ایک شخص آیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور کہا کہ میں

رَجُلٌ إِلَى النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: هَلَكْتُ يَا رَسُولَ اللهِ! قَالَ: ((وَمَا أَهْلَكَكَ؟)) قَالَ: وَقَعْتُ عَلَى امْرَأَتِي فِي رَمَضَانَ قَالَ: ((هَلْ تَجِدُ مَا تُعْتِقُ رَقَبَةً؟)) قَالَ: لَا قَالَ: ((هَلْ تَسْتَطِيعُ أَنْ تَصُومَ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ؟)) قَالَ: لَا قَالَ: ((فَهَلْ تَجِدُ مَا تُطْعِمُ سِتِّينَ مِسْكِينًا؟)) قَالَ: لَا قَالَ: ثُمَّ جَلَسَ فَأُتِيَ النَّبِيُّ ﷺ بِعَرَقٍ فِيهِ تَمْرٌ فَقَالَ: ((تَصَدَّقْ بِهٰذَا)) قَالَ: أَفْقَرَ مِنَّا فَمَا بَيْنَ لَابَتَيْهَا أَهْلَ بَيْتٍ أَحْوَجُ إِلَيْهِ مِنَّا فَضَحِكَ النَّبِيُّ ﷺ حَتّٰى بَدَتْ أَنْيَابُهُ ثُمَّ قَالَ: ((اذْهَبْ فَأَطْعِمْهُ أَهْلَكَ)).

[بخاری: ١٩٣٦، ١٩٣٧، ٢٦٠٠، ٥٣٦٨، ٦٠٨٧، ٦١٦٤، ٦٧٠٩، ٦٧١١، ٦٨٢١؛ ابوداود: ٢٣٩٠، ٢٣٩١، ٢٣٩٢؛ ترمذی: ٧٢٤؛ ابن ماجه: ١٦٧١]

ہلاک ہوگیا۔ یارسول اللہ! آپ ﷺ نے فرمایا: ''کس نے ہلاک کیا تجھ کو؟''۔ اس نے عرض کی کہ میں اپنی بیوی پر جاپڑا رمضان میں (یعنی جماع کر بیٹھا) آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو ایک غلام یا لونڈی آزاد کر سکتا ہے؟''۔ اس نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''دو مہینے کے روزے برابر رکھ سکتا ہے؟''۔ اس نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ساٹھ مسکینوں کو کھلا سکتا ہے؟'' اس نے کہا: نہیں۔ پھر وہ بیٹھا رہا یہاں تک کہ نبی ﷺ کے پاس ایک ٹوکرا کھجور کا آیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''جا اس کو صدقہ دے دے مسکینوں کو۔'' اس نے کہا کہ مجھ سے بڑھ کر کوئی مسکین ہے؟ مدینہ کے دونوں کنکریلی کالے پتھروں والی زمینوں کے بیچ میں کہ ان میں کوئی گھر والا مجھ سے بڑھ کر محتاج نہیں تو نبی ﷺ ہنس پڑے (قربانت شوم وفدایت گرم دگرد سرت گردم) یہاں تک کہ آپ ﷺ کی کچلیاں کھل گئیں پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''لے اس کو اور کھلا اپنے گھر والوں کو۔''



فائدہ: اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو رمضان کے دنوں میں جماع کرے اور روزہ رمضان کا توڑ ڈالے جماع سے اس پر کفارہ واجب ہے اور نووی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ یہی مذہب ہے ہمارا اور مذہب جمیع علما کا جب جماع قصداً واقع ہو جان بوجھ کر اور کفارہ یہی ہے کہ ایک گردن آزاد کرنا جو مؤمن و مسلمان ہو اور سلیم ہو عیوب سے جو محنت اور خدمت میں خلل انداز ہوتی ہو۔ مثلاً لنگڑا لولا نہ ہو۔ پھر اگر اس کی طاقت نہ ہو تو دو ماہ کے برابر پے در پے روزے پھر اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو طعام ساٹھ مساکین کا، ہر مسکین کو ایک سیر کھانا جیسے عربی میں مد ہوتا ہے پھر اگر یہ تینوں کی طاقت نہ ہو تو شافعی رحمہ اللہ کے دو قول ہیں۔ اول یہ کہ اس پر کچھ واجب نہیں اور اگر اس کے بعد طاقت بھی ہو جب بھی اس پر کچھ واجب نہیں اور اس کی دلیل یہی حدیث ہے کہ اس میں جب سائل نے اپنی عدم استطاعت بیان فرمائی تو آپ ﷺ نے یہ نہیں فرمایا کہ جب تجھے طاقت ہو جب کفارہ ادا کر دینا اور دوسرا قول یہ ہے کہ وقت استطاعت اس پر ادائے کفارہ واجب ہے اور اس کو نووی رحمہ اللہ نے صحیح اور مختار کہا ہے اور دلیل اس کی یہ ہے کہ آپ ﷺ کے پاس جب ٹوکرا آیا تو آپ ﷺ نے اس سے فرمایا کہ صدقہ دے حالانکہ پہلے اس کی عدم استطاعت تینوں باتوں میں ظاہر ہو چکی تھی۔ اس سے یہ معلوم ہوا کہ مثل رئیسوں کے وقت استطاعت اس کی ادا ضروری ہے اور کفارہ اس کے ذمہ باقی رہا اور فرق جو حدیث میں وارد ہوا ہے وہ فقہا کے نزدیک پندرہ صاع کا ہوتا ہے جس کے ساٹھ مد ہوئے پس ہر مسکین کو ایک مد پہنچانا ضروری ہے۔

(٢٥٩٦) عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ مُسْلِمٍ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ رِوَايَةِ ابْنِ عُيَيْنَةَ وَقَالَ: بِعَرَقٍ فِيهِ تَمْرٌ وَهُوَ الزِّنْبِيلُ وَلَمْ يَذْكُرْ: فَضَحِكَ النَّبِيُّ ﷺ حَتّٰى بَدَتْ أَنْيَابُهُ.

محمد بن مسلم زہری نے اسی اسناد سے یہی حدیث روایت کی جیسے ابن عیینہ نے روایت کی اور کہا: اس میں ایک عرق (یعنی ٹوکرا) اور وہ ہی زنبیل ہے اور اس میں نبی مکرم ﷺ کی ہنسی کا ذکر نہیں۔''

[راجع:٢٥٩٥]

○ ○ ○ ○

(٢٥٩٧) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ ﷺ اَنَّ رَجُلًا وَقَعَ بِامْرَأَتِهٖ فِىْ رَمَضَانَ فَاسْتَفْتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ: ((هَلْ تَجِدُ رَقَبَةً؟)) قَالَ: لَا قَالَ: ((فَهَلْ تَسْتَطِيْعُ صِيَامَ شَهْرَيْنِ؟)) قَالَ: لَا قَالَ: ((فَاَطْعِمْ سِتِّيْنَ مِسْكِيْنًا)) ـ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: ایک شخص جماع کر بیٹھا رمضان میں اور رسول اللہ ﷺ سے پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ”تو ایک غلام یا لونڈی آزاد کر سکتا ہے؟“ اس نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”دو مہینے روزے رکھ سکتا ہے؟“ اس نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلا دے۔“

[راجع:٢٥٩٥]

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس حدیث سے استدلال کیا ہے حنفیہ نے کہ کفارہ رمضان میں کافر غلام آزاد کرنا بھی روا ہے اور ایسا ہی کفارہ ظہار میں اور مؤمن رقبہ صرف کفارہ قتل میں ضروری ہے۔ اس لیے کہ اس میں ایمان کی شرط منصوص قرآنی ہے مگر جمہور کا مذہب یہ ہے کہ جمیع کفاروں میں رقبہ مؤمنہ ضروری ہے اس لیے کہ جہاں مطلق رقبہ مذکور ہے اس کو محمول کرتے ہیں رقبہ مؤمنہ پر اسی قید کے لحاظ سے جو قرآن میں کفارہ قتل میں مذکور ہے اور قاعدہ اصول کا یہی ہے کہ مطلق کو مقید پر محمول کرتے ہیں۔ کذا قال النووی فی شرحہ لمسلم۔

(٢٥٩٨) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ اَنَّ رَجُلًا اَفْطَرَ فِىْ رَمَضَانَ فَاَمَرَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَنْ يُكَفِّرَ بِعِتْقِ رَقَبَةٍ ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ عُيَيْنَةَ . [راجع:٢٥٩٥]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٥٩٩) عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ ﷺ حَدَّثَهٗ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ اَمَرَ رَجُلًا اَفْطَرَ فِىْ رَمَضَانَ اَنْ يُّعْتِقَ رَقَبَةً اَوْيَصُوْمَ شَهْرَيْنِ اَوْيُطْعِمَ سِتِّيْنَ مِسْكِيْنًا. [راجع:٢٥٩٥]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے روایت کی کہ نبی ﷺ نے حکم کیا ایک شخص کو کہ اس نے روزہ توڑ ڈالا تھا رمضان میں کہ آزاد کرے ایک بردہ یا روزے رکھے دو ماہ یا کھلائے ساٹھ مسکینوں کو۔

○ ○ ○ ○

(٢٦٠٠) حَدَّثَنَا عَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ: أَخْبَرَنَا عَبْدُالرَّزَّاقِ: أَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ ابْنِ عُيَيْنَةَ. [راجع:٢٥٩٥]

زہری سے اس سند کے ساتھ ابن عیینہ کی حدیث کی طرح مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٦٠١) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا اَنَّهَا قَالَتْ: جَآءَ رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ: احْتَرَقْتُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لِمَ؟)) قَالَ: وَطِئْتُ امْرَأَتِىْ فِىْ رَمَضَانَ نَهَارًا قَالَ: ((تَصَدَّقْ تَصَدَّقْ)) قَالَ: مَا عِنْدِىْ شَيْءٌ فَاَمَرَهٗ اَنْ يَّجْلِسَ فَجَآءَهٗ عَرَقَانِ فِيْهِمَا طَعَامٌ فَاَمَرَهٗ

عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: ایک شخص آیا رسول اللہ ﷺ کے پاس اور کہا کہ میں جل گیا آپ ﷺ نے فرمایا: ”کیوں؟“ اس نے عرض کی کہ میں نے جماع کیا رمضان شریف میں اپنی عورت سے دن کو۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”صدقہ دے، صدقہ دے۔“ اس نے عرض کی کہ میرے پاس تو کچھ موجود نہیں ہے، اتنے میں آپ ﷺ کے پاس دو گونیاں آئیں کھانے کو (یعنی غلہ یا کھجور کی) آپ ﷺ نے

اَنْ يَتَصَدَّقَ بِهِ . [بخاري: ١٩٣٥، ٦٨٢٢؛ ابوداود: ٢٣٩٤، ٢٣٩٥]

فرمایا: ''لے یہ صدقہ کر دے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: صدقہ دے یعنی وہی ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلانا جیسا اوپر مذکور ہوا۔ دوسری روایتوں میں اس صدقہ کی تفصیل آ چکی اور جو اس نے کہا کہ میں جل گیا اس سے استعمال مجاز کا روا ہوا۔

(٢٦٠٢) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا تَقُوْلُ: اَتٰى رَجُلٌ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَذَكَرَ الْحَدِيْثَ وَلَيْسَ فِىْ اَوَّلِ الْحَدِيْثِ: ((تَصَدَّقْ تَصَدَّقْ)) وَلَا قَوْلُهُ: نَهَارًا. [راجع:٢٦٠١]

ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک شخص آیا رسول اللہ ﷺ کے پاس اور اس حدیث کو ذکر کیا اخیر تک جیسے اوپر گزری مگر اس کے اول میں صدقہ دے صدقہ دے۔'' نہیں ہے اور نہ دن کا لفظ ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٦٠٣) عَنْ عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ تَقُوْلُ: اَتٰى رَجُلٌ اِلَى النَّبِيِّ ﷺ فِى الْمَسْجِدِ فِىْ رَمَضَانَ فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! احْتَرَقْتُ فَسَأَلَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَا شَأْنُهُ؟)) فَقَالَ: اَصَبْتُ اَهْلِىْ قَالَ: ((تَصَدَّقْ)) فَقَالَ: وَاللّٰهِ! يَا نَبِيَّ اللّٰهِ! مَا لِىْ شَيْءٌ وَمَا اَقْدِرُ عَلَيْهِ قَالَ: ((اجْلِسْ)) فَجَلَسَ فَبَيْنَا هُوَ عَلٰى ذٰلِكَ اَقْبَلَ رَجُلٌ يَسُوْقُ حِمَارًا عَلَيْهِ طَعَامٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَيْنَ الْمُحْتَرِقُ آنِفًا؟)) فَقَامَ الرَّجُلُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تَصَدَّقْ بِهٰذَا)) فَقَالَ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! اَغَيْرَنَا؟ فَوَاللّٰهِ! اِنَّا لَجِيَاعٌ مَالَنَا شَيْءٌ قَالَ: ((فَكُلُوْهُ)). [راجع:٢٦٠١]

عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک شخص آیا نبی ﷺ کے پاس مسجد میں رمضان میں اور عرض کی یا رسول اللہ! میں جل گیا میں جل گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''کیا حال ہے اس کا۔'' اس نے عرض کی کہ میں نے اپنی بی بی سے صحبت کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''صدقہ دے۔'' اس نے عرض کی کہ قسم اللہ تعالیٰ کی! اے نبی اللہ کے! میرے پاس کچھ نہیں ہے اور نہ میں کچھ دے سکتا ہوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''بیٹھ۔'' وہ بیٹھ گیا اور وہ اسی حال میں تھا کہ آدمی آیا اور ایک گدھے کو ہانکتا ہوا لایا کہ اس پر کچھ غلہ تھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ جلنے والا کہاں ہے جو ابھی یہاں تھا؟'' اور وہ کھڑا ہوا اور آپ ﷺ نے فرمایا: ''لے اس کو صدقہ دے۔'' اس نے عرض کی کہ کیا میرے سوا اس کا مستحق کوئی اور ہے؟ اللہ کی قسم! ہم لوگ بھوکے ہیں اور ہمارے پاس کچھ نہیں ہے آپ ﷺ نے فرمایا: ''لو اسے کھاؤ۔''

○ ○ ○ ○

## بَابُ جَوَازِ الصَّوْمِ وَالْفِطْرِ فِىْ شَهْرِ رَمَضَانَ لِلْمُسَافِرِ فِىْ غَيْرِ مَعْصِيَةٍ اِذَا كَانَ سَفَرُهُ مَرْحَلَتَيْنِ فَاَكْثَرَ.

## باب: رمضان میں مسافر کو افطار کی رخصت ہے۔

(٢٦٠٤) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ خَرَجَ عَامَ الْفَتْحِ فِىْ رَمَضَانَ فَصَامَ حَتّٰى بَلَغَ الْكَدِيْدَ ثُمَّ اَفْطَرَ وَكَانَ

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نکلے جس سال مکہ فتح ہوا رمضان میں اور آپ ﷺ نے روزہ رکھا یہاں تک کہ جب کدید میں پہنچے (نام مقام کا ہے کہ وہاں ایک نہر ہے اور مدینہ سے

صَحَابَةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ يَتَّبِعُوْنَ الْاَحْدَثَ فَالْاَحْدَثَ مِنْ اَمْرِهٖ . [بخاري: ١٩٤٤، ٢٩٥٣، ٤٢٧٥، ٤٢٧٩؛ نسائي: ٢٣١٢]

سات منزل ہے اور وہاں سے مکہ دو منزل رہتا ہے۔ قاضی عیاض رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ کدید ایک نہر ہے بیالیس میل مکہ سے ) تو افطار کیا اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی عادت تھی کہ رسول اللہ ﷺ کی نئی سے نئی بات جو ہوتی اس کا اتباع کرتے۔

❖ ❖ ❖ ❖

**فائدہ:** علما کا اختلاف ہے سفر میں روزہ رکھنے میں چنانچہ اہل ظاہر کا مذہب ہے کہ رمضان میں سفر میں روزہ رکھنا صحیح نہیں اور اگر کسی نے رکھا بھی تو درست نہیں ہوتا اور اس کی قضا واجب ہے دلیل ان کی ظاہر آیت وحدیث ہے اور حدیث یہ ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ((لَيْسَ مِنَ الْبِرِّ الصِّيَامُ فِي السَّفَرِ)) اور دوسری حدیث میں آیا ہے کہ روزہ رکھنے والوں کو آپ ﷺ نے عصاۃ یعنی نافرمان فرمایا اور جماہیر علما اور جمیع اہل فتویٰ کا قول ہے کہ مسافر کو روزہ روا ہے اور اگر رکھے تو درست ہوتا ہے اور اس میں بھی اختلاف ہے کہ روزہ افضل ہے یا افطار یا دونوں برابر ہیں پس امام مالک اور ابوحنیفہ اور شافعی رحمہم اللہ اور اکثر لوگوں کا قول ہے کہ روزہ افضل ہے اس کو جسے طاقت ہو اور بے ضرر رکھ سکے پھر اگر ضرر ہو تو افطار افضل ہے اور دلیل ان کی یہ ہے کہ روزہ رکھا رسول اللہ ﷺ نے اور عبداللہ بن رواحہ وغیرہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے اور بہت سی روایتوں میں روزہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا مذکور ہے اور اس لیے بھی روزہ افضل ہے کہ اس سے براءت ذمہ فی الحال حاصل ہو جاتی ہے اور سعید بن مسیب اور اوزاعی اور احمد اور اسحاق رحمہم اللہ وغیرہم کا قول ہے کہ افطار بہر حال افضل ہے اور بعض نے ایک قول امام شافعی رحمہ اللہ کا بھی ایسا ہی نقل کیا ہے مگر وہ قول غریب ہے اور ان کی دلیلیں بھی وہی روایات ہیں جو اہل ظاہر کے دلائل ہیں اور دلیل حمزہ بن عمرو اسلمی کی حدیث ہے جو مسلم کے آخری باب میں آتی ہے اور بعض کا قول ہے کہ افطار اور صوم دونوں برابر ہیں اور صحیح قول اکثر لوگوں کا قول ہے۔

(٢٦٠٥) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ قَالَ يَحْيٰى: قَالَ سُفْيَانُ: لَا اَدْرِيْ مِنْ قَوْلِ مَنْ هُوَ؟ يَعْنِيْ يُؤْخَذُ بِالْاٰخِرِ مِنْ قَوْلِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ . [راجع:٢٦٠٤]

زہری سے اس اسناد سے مثل اسی کی مروی ہے یحییٰ نے کہا کہ سفیان نے کہا کہ میں نہیں جانتا کہ یہ قول کس کا ہے۔ رسول اللہ ﷺ کا آخر قول لیا جاتا ہے یعنی اول قول منسوخ ہوتا ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٦٠٦) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَ الزُّهْرِيُّ: وَكَانَ الْفِطْرُ اٰخِرَ الْاَمْرَيْنِ وَاِنَّمَا يُؤْخَذُ مِنْ اَمْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بِالْاٰخِرِ فَالْاٰخِرِ قَالَ الزُّهْرِيُّ: فَصَبَّحَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَكَّةَ لِثَلَاثَ عَشْرَةَ: خَلَتْ مِنْ رَمَضَانَ . [راجع:٢٦٠٤]

زہری نے اس اسناد سے کہا کہ روزہ نہ رکھنا اور افطار کرنا نبی ﷺ کی اخیر کی بات ہے اور رسول اللہ ﷺ کی آخری بات پر ہی عمل ضروری ہے اور زہری نے کہا کہ صبح کی رسول اللہ ﷺ نے تیرھویں رمضان کی مکہ میں۔

○ ○ ○ ○

(٢٦٠٧) عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَ حَدِيْثِ اللَّيْثِ: قَالَ ابْنُ شِهَابٍ: فَكَانُوْا يَتَّبِعُوْنَ الْاَحْدَثَ فَالْاَحْدَثَ مِنْ اَمْرِهٖ وَيَرَوْنَهُ النَّاسِخَ الْمُحْكَمَ . [راجع: ٢٦٠٤]

زہری سے اس اسناد سے مروی ہے کہ انہوں نے مثل حدیث لیث کے روایت کی ہے اور ابن شہاب نے کہا کہ صحابہ نبی ﷺ کی نئی نئی بات اختیار کرتے تھے اور نئی بات کو ناسخ اور محکم جانتے (یعنی آپ ﷺ نے روزہ رکھا اور پھر افطار کیا اور افطار کو ناسخ جانتے ہیں اور روزہ رکھنے کو منسوخ)۔

(٢٦٠٨) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: سَافَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ رَمَضَانَ فَصَامَ حَتّٰى

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا: سفر کیا رسول اللہ ﷺ نے رمضان میں اور روزہ رکھا یہاں تک کہ عسفان میں پہنچے۔ پھر آپ ﷺ نے ایک

بَلَغَ عُسْفَانَ ثُمَّ دَعَا بِإِنَاءٍ فِيهِ شَرَابٌ فَشَرِبَهُ نَهَارًا لِيَرَاهُ النَّاسُ ثُمَّ أَفْطَرَ حَتّٰى دَخَلَ مَكَّةَ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما: فَصَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَأَفْطَرَ فَمَنْ شَآءَ صَامَ وَمَنْ شَآءَ أَفْطَرَ. [بخاری: ١٩٤٨، ٤٢٧٩؛ نسائی: ٢٢٩٠، ٢٣١٣]

پیالہ منگایا کہ اس میں کوئی پینے کی چیز تھی اور اس کو پیا دن کو تا کہ سب لوگ آپ ﷺ کو دیکھیں۔ پھر افطار کرتے رہے یہاں تک کہ مکہ میں پہنچے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے روزہ بھی رکھا اور افطار بھی کیا سو جس کا جی چاہے روزہ رکھے جس کا جی چاہے افطار کرے۔

(٢٦٠٩) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما قَالَ: لَا تَعِبْ عَلٰى مَنْ صَامَ وَلَا عَلٰى مَنْ أَفْطَرَ قَدْ صَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِي السَّفَرِ وَأَفْطَرَ.

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ ہم برا نہیں کہتے اس کو جو روزہ رکھے۔ (یعنی سفر میں) اور نہ اس کو جو افطار کرے اور رسول اللہ ﷺ نے سفر میں روزہ بھی رکھا اور افطار بھی کیا۔

فائدہ۔ ان روایتوں میں دلیل ہے مذہب جمہور کی کہ روزہ اور افطار دونوں روا ہیں۔

(٢٦١٠) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہما أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ خَرَجَ عَامَ الْفَتْحِ إِلٰى مَكَّةَ فِيْ رَمَضَانَ فَصَامَ حَتّٰى بَلَغَ كُرَاعَ الْغَمِيْمِ فَصَامَ النَّاسُ ثُمَّ دَعَا بِقَدَحٍ مِنْ مَآءٍ فَرَفَعَهُ حَتّٰى نَظَرَ النَّاسُ إِلَيْهِ ثُمَّ شَرِبَ فَقِيْلَ لَهُ بَعْدَ ذٰلِكَ: إِنَّ بَعْضَ النَّاسِ قَدْ صَامَ فَقَالَ: ((أُولٰٓئِكَ الْعُصَاةُ أُولٰٓئِكَ الْعُصَاةُ)). [ترمذی: ٧١٠؛ نسائی: ٢٢٦٢]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما نے کہا: رسول اللہ ﷺ نکلے جس سال مکہ فتح ہوا۔ رمضان میں مکہ کی طرف اور روزہ رکھا یہاں تک کہ جب کراع غمیم تک پہنچے (کراع غمیم مقام کا نام ہے کہ مدینہ سے سات منزل یا زیادہ ہے) اور لوگوں نے روزہ رکھا پھر آپ ﷺ نے پانی کا ایک پیالہ منگوایا اس کو بلند کیا یہاں تک کہ لوگوں نے ان کی طرف دیکھا پھر آپ ﷺ نے پی لیا اور لوگوں نے اس کے بعد آپ ﷺ سے عرض کی کہ بعض لوگ روزہ رکھتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”وہی نافرمان ہیں، وہی نافرمان ہیں۔“

فائدہ۔ شاید اس سے وہ لوگ مراد ہوں جن کو روزہ ضرر کرتا ہے۔

(٢٦١١) عَنْ جَعْفَرٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَزَادَ فَقِيْلَ لَهُ: إِنَّ النَّاسَ قَدْ شَقَّ عَلَيْهِمُ الصِّيَامُ وَإِنَّمَا يَنْظُرُوْنَ فِيْمَا فَعَلْتَ فَدَعَا بِقَدَحٍ مِنْ مَآءٍ بَعْدَ الْعَصْرِ. [راجع: ٢٦١٠]

جعفر نے اس اسناد سے یہی روایت کی اور اس میں اتنی بات زیادہ کی کہ لوگوں نے آپ ﷺ سے عرض کی۔ لوگوں پر روزہ شاق ہے اور وہ منتظر ہیں کہ آپ ﷺ نے کیا کیا پھر آپ ﷺ نے ایک پیالہ پانی کا منگایا بعد عصر کے۔ آگے وہی مضمون ہے۔

(٢٦١٢) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہما قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ سَفَرٍ فَرَاٰى رَجُلًا قَدِ اجْتَمَعَ النَّاسُ عَلَيْهِ وَقَدْ ظُلِّلَ عَلَيْهِ فَقَالَ: ((مَا لَهُ)) قَالُوْا: رَجُلٌ صَائِمٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((لَيْسَ الْبِرُّ أَنْ تَصُوْمُوْا فِي السَّفَرِ)).

[بخاری: ١٩٤٦؛ ابوداود: ٢٤٠٧؛ نسائی: ٢٢٦١]

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ سفر میں تھے کہ ایک شخص پر لوگوں کی بھیڑ دیکھی اور وہ اس پر سایہ کیے ہوئے تھے۔ آپ ﷺ نے پوچھا: ”اس کو کیا ہوا۔“ لوگوں نے عرض کی کہ ایک روزہ دار ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ”سفر میں روزہ رکھنا خوب نہیں۔“

فائدہ۔ یعنی جب ضرر ہو اور ایسی نوبت پہنچے تو کیا لطف ہے۔

(٢٦١٣) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: رَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بِمِثْلِهِ. [راجع:٢٦١٢]

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٢٦١٤) عَنْ شُعْبَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ وَزَادَ قَالَ شُعْبَةُ: وَكَانَ يَبْلُغُنِيْ عَنْ يَحْيَى بْنِ اَبِيْ كَثِيْرٍ اَنَّهُ كَانَ يَزِيْدُ فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ وَفِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ اَنَّهُ قَالَ: ((عَلَيْكُمْ بِرُخْصَةِ اللّٰهِ الَّذِيْ رَخَّصَ لَكُمْ)) قَالَ: فَلَمَّا سَاَلْتُهُ لَمْ يَحْفَظْهُ. [راجع:٢٦١٢]

شعبہ سے اسی اسناد سے مانند اسی کی مروی ہے اور زیادہ کہا شعبہ نے کہ مجھے خبر لگی ہے یحییٰ بن ابی کثیر سے کہ وہ زیادہ کرتے تھے اس حدیث میں اور اس اسناد میں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ کی رخصت قبول کرو جو تمہارے لیے دی ہے۔'' اور کہا راوی نے پھر جب میں نے ان سے پوچھا تو انہیں یاد نہیں رہا۔

○ ○ ○ ○

(٢٦١٥) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: غَزَوْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ لِسِتَّ عَشْرَةَ مَضَتْ مِنْ رَمَضَانَ فَمِنَّا مَنْ صَامَ وَمِنَّا مَنْ اَفْطَرَ فَلَمْ يَعِبِ الصَّائِمُ عَلَى الْمُفْطِرِ وَلَا الْمُفْطِرُ عَلَى الصَّائِمِ.

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے کہا کہ جہاد کیا ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سولھویں رمضان کو تو ہم میں سے کوئی روزے سے تھا اور کوئی افطار کیے تھا اور روزہ دار افطار کرنے والے پر عیب نہ کرتا تھا اور نہ افطار کرنے والا روزہ دار پر۔

○ ○ ○ ○

(٢٦١٦) عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَ حَدِيْثِ هَمَّامٍ غَيْرَ اَنَّ فِيْ حَدِيْثِ التَّيْمِيِّ وَعُمَرَ بْنِ عَامِرٍ وَهِشَامٍ: لِثَمَانَ عَشْرَةَ خَلَتْ وَفِيْ حَدِيْثِ سَعِيْدٍ: فِيْ ثِنْتَيْ عَشْرَةَ وَشُعْبَةَ لِسَبْعَ عَشْرَةَ اَوْتِسْعَ عَشْرَةَ.

قتادہ سے اس اسناد سے مانند روایت ہمام کے مروی ہے مگر تیمی اور عمر بن عامر اور ہشام کی روایت میں اٹھارہویں تاریخ اور سعید کی روایت میں بارہویں اور شعبہ کی روایت میں سترویں یا انیسویں مذکور ہے۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: بارہویں سے شاید انیسویں تک وہ ممتد ہوا ہو پھر کسی نے اول تاریخ بیان کی کسی نے آخر۔

(٢٦١٧) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا نُسَافِرُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ رَمَضَانَ فَمَا يُعَابُ عَلَى الصَّائِمِ صَوْمُهُ وَلَا عَلَى الْمُفْطِرِ اِفْطَارُهُ. [ترمذی: ٧١٢؛ نسائی: ٢٣٠٩]

ابوسعید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم سفر کرتے تھے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رمضان المبارک میں تو نہ روزہ دار کے روزے پر کوئی عیب لگاتا نہ مفطر کے افطار پر۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس مسلک سے انصاف صحابہ رضی اللہ عنہم کا ظاہر ہے اور یہی سبیل مؤمنین ہے اور یہی مذہب اقرب بدلائل ہے کہ جو چاہے رخصت پر عمل کرے جو طاقت رکھے عزیمت پر اور دین میں حرج نہیں۔

(٢٦١٨) عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: كُنَّا نَغْزُوْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِيْ رَمَضَانَ فَمِنَّا الصَّائِمُ وَمِنَّا الْمُفْطِرُ فَلَا يَجِدُ الصَّائِمُ

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے کہا: ہم جہاد کرتے تھے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رمضان میں اور کوئی ہم سے روزہ دار ہوتا اور کوئی صاحب افطار اور نہ صائم مفطر پر غصہ کرتا اور نہ مفطر صائم پر اور جانتے تھے کہ جس میں قوت

عَلَى الْمُفْطِرِ وَلَا الْمُفْطِرُ عَلَى الصَّائِمِ يَرَوْنَ اَنَّ مَنْ وَجَدَ قُوَّةً فَصَامَ فَاِنَّ ذٰلِكَ حَسَنٌ وَيَرَوْنَ اَنَّ مَنْ وَّجَدَ ضَعْفًا فَاَفْطَرَ فَاِنَّ ذٰلِكَ حَسَنٌ. [ترمذی: ۷۱۳؛ نسائی: ۲۳۰۸]

ہو وہ روزہ رکھے یہ بھی خوب ہے اور جس میں ضعف ہو وہ افطار کرے یہ بھی خوب ہے۔

○ ○ ○ ○

(۲۶۱۹) عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ رضی اللہ عنہ وَجَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰهِ رضی اللہ عنہ قَالَا: سَافَرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَیَصُوْمُ الصَّائِمُ وَیُفْطِرُ الْمُفْطِرُ فَلَا یَعِیْبُ بَعْضُهُمْ عَلٰی بَعْضٍ. [نسائی: ۲۳۱۰، ۲۳۱۱]

ابو سعید رضی اللہ عنہ اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ دونوں نے کہا: ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سفر کیا اور روزہ رکھنے والا روزہ رکھتا تھا اور افطار کرنے والا افطار اور کوئی کسی پر عیب نہ کرتا تھا۔

○ ○ ○ ○

(۲۶۲۰) عَنْ حُمَیْدٍ قَالَ: سُئِلَ اَنَسٌ عَنْ صَوْمِ رَمَضَانَ فِی السَّفَرِ فَقَالَ: سَافَرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَلَمْ یَعِبِ الصَّائِمُ عَلَی الْمُفْطِرِ وَلَا الْمُفْطِرُ عَلَی الصَّائِمِ.

حمید نے کہا: انس رضی اللہ عنہ سے کسی نے پوچھا روزہ رمضان کا سفر میں تو کہا انہوں نے کہ سفر کیا ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رمضان میں تو نہ برا کہا صائم نے مفطر کو نہ مفطر نے صائم کو۔

○ ○ ○ ○

(۲۶۲۱) عَنْ حُمَیْدٍ قَالَ: خَرَجْتُ فَصُمْتُ فَقَالُوْا لِیْ: اَعِدْ قَالَ: فَقُلْتُ: اِنَّ اَنَسًا رضی اللہ عنہ اَخْبَرَنِیْ اَنَّ اَصْحَابَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ کَانُوْا یُسَافِرُوْنَ فَلَا یَعِیْبُ الصَّائِمُ عَلَی الْمُفْطِرِ وَلَا الْمُفْطِرُ عَلَی الصَّائِمِ فَلَقِیْتُ ابْنَ اَبِیْ مُلَیْکَةَ فَاَخْبَرَنِیْ عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا بِمِثْلِهٖ.

حمید نے کہا: نکلا میں سفر میں اور میں نے روزہ رکھا تو لوگوں نے کہا: تم دوبارہ روزہ رکھو (یعنی سفر کا روزہ صحیح نہیں ہوا) تو میں نے کہا: انس رضی اللہ عنہ نے مجھے خبر دی ہے کہ اصحاب رسول اللہ ﷺ سفر کرتے تھے اور صائم مفطر پر طعنہ نہ کرتا تھا نہ مفطر صائم پر اور پھر ملا میں ابن ابی ملیکہ سے اور خبر دی مجھے انہوں نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے مثل اس کی۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ اَجْرِ الْمُفْطِرِ فِی السَّفَرِ اِذَا تَوَلَّی الْعَمَلَ.

## باب: سفر میں مفطر کا اجر۔

(۲۶۲۲) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ کُنَّا مَعَ النَّبِیِّ ﷺ فِی السَّفَرِ فَمِنَّا الصَّائِمُ وَمِنَّا الْمُفْطِرُ قَالَ: فَنَزَلْنَا مَنْزِلًا فِیْ یَوْمٍ حَارٍّ اَکْثَرُنَا ظِلًّا صَاحِبُ الْکِسَاءِ وَمِنَّا مَنْ یَّتَّقِی الشَّمْسَ بِیَدِهٖ قَالَ: فَسَقَطَ الصُّوَّامُ وَقَامَ الْمُفْطِرُوْنَ فَضَرَبُوا الْاَبْنِیَةَ وَسَقَوُا الرِّکَابَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ:

انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہم نبی ﷺ کے ساتھ تھے سفر میں سو کوئی ہم میں صائم تھا کوئی مفطر اور ایک منزل میں اترے گرمی کے دنوں میں اور سب سے زیادہ سائے میں وہ تھا جس کے پاس چادر تھی اور کتنے تو ایسے تھے کہ ہاتھ ہی سے دھوپ روکے ہوئے تھے اور روزہ دار جتنے تھے سب منزل پر جا کر پڑ رہے اور افطار والوں نے کھڑے ہو کر خیمے لگائے اور اونٹوں کو پانی پلایا اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''افطار کرنے والے آج بہت سا

((ذَهَبَ الْمُفْطِرُوْنَ الْيَوْمَ بِالْأَجْرِ)).

[بخاری: ۲۸۹۰؛ نسائی: ۲۲۸۲]

ثواب لے گئے۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ۔ معلوم ہوا سفر میں بھائیوں کی خدمت کرنا بھی بڑا ثواب ہے۔

(۲۶۲۳) عَنْ اَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ سَفَرٍ فَصَامَ بَعْضٌ وَاَفْطَرَ بَعْضٌ فَتَحَزَّمَ الْمُفْطِرُوْنَ وَعَمِلُوْا وَضَعُفَ الصُّوَّامُ عَنْ بَعْضِ الْعَمَلِ قَالَ: فَقَالَ فِيْ ذٰلِكَ: ((ذَهَبَ الْمُفْطِرُوْنَ الْيَوْمَ بِالْاَجْرِ)).

[راجع: ۲۶۲۲]

انس رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ سفر میں تھے اور بعض صحابہ صائم تھے بعض مفطر پھر کمر خدمت چست باندھی مفطروں نے اور محنت کی اور ضعیف ہو گئے صائم لوگ بعض کاموں سے اس وقت فرمایا آپ ﷺ نے کہ "آج مفطر لوگ ثواب کما لے گئے۔"

○ ○ ○ ○

(۲۶۲٤) عَنْ قَزَعَةَ قَالَ: اَتَيْتُ اَبَا سَعِيْدٍ الْخُدْرِيَّ رضی اللہ عنہ وَهُوَ مَكْثُوْرٌ عَلَيْهِ فَلَمَّا تَفَرَّقَ النَّاسُ عَنْهُ قُلْتُ: اِنِّيْ لَا اَسْئَلُكَ عَمَّا يَسْئَلُكَ هٰؤُلَاءِ عَنْهُ سَاَلْتُهُ عَنِ الصَّوْمِ فِي السَّفَرِ فَقَالَ: سَافَرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اِلٰى مَكَّةَ وَنَحْنُ صِيَامٌ قَالَ: فَنَزَلْنَا مَنْزِلًا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّكُمْ قَدْ دَنَوْتُمْ مِنْ عَدُوِّكُمْ وَالْفِطْرُ اَقْوٰى لَكُمْ)) فَكَانَتْ رُخْصَةً فَمِنَّا مَنْ صَامَ وَمِنَّا مَنْ اَفْطَرَ ثُمَّ نَزَلْنَا مَنْزِلًا اٰخَرَ فَقَالَ: ((اِنَّكُمْ مُصَبِّحُوْ عَدُوِّكُمْ وَالْفِطْرُ اَقْوٰى لَكُمْ فَاَفْطِرُوْا)) وَكَانَتْ عَزْمَةً فَاَفْطَرْنَا ثُمَّ قَالَ: لَقَدْ رَاَيْتُنَا نَصُوْمُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ بَعْدَ ذٰلِكَ فِي السَّفَرِ. [ابوداود: ۲٤۰٦]

قزعہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا: میں ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور ان پر لوگوں کا ہجوم تھا پھر جب بھیڑ چھٹ گئی تو میں نے کہا: میں آپ رضی اللہ عنہ سے وہ نہیں پوچھتا جو یہ لوگ پوچھتے تھے اور میں نے ان سے سفر میں روزے کا پوچھا انہوں نے فرمایا: سفر کیا ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ مکہ کو اور ہم روزہ دار تھے پھر ایک منزل میں اترے اور آپ ﷺ نے فرمایا: "تم اب دشمن سے قریب ہو گئے اور افطار میں تمہاری قوت بہت زیادہ ہو گی۔" پس رخصت ہوئی افطار کی۔ تب بعض ہم میں سے روزہ دار تھے اور بعض مفطر۔ پھر ہم آگے کی منزل میں اترے اور آپ ﷺ نے فرمایا: "تم صبح کو اپنے غنیم سے ملنے والے ہو تو افطار تمہاری قوت بڑھا دے گا سو تم سب افطار کرو۔" اور یہ فرمانا آپ ﷺ کا حکم قطعی تھا پھر ہم سب لوگوں نے افطار کیا پھر اس کے (یعنی بعد فراغ مقابلہ غنیم) ہم نے اپنے لشکر کو دیکھا کہ ہم روزہ رکھتے تھے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سفر میں۔

## بَابُ التَّخْيِيْرِ فِي الصَّوْمِ وَالْفِطْرِ فِي السَّفَرِ.

## باب: رمضان میں روزہ رکھنے اور نہ رکھنے میں اختیار کا بیان۔

(۲۶۲۵) عَنْ عَائِشَةَ رضی اللہ عنہا قَالَتْ: سَاَلَ حَمْزَةُ بْنُ عَمْرٍو الْاَسْلَمِيُّ رضی اللہ عنہ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَنِ الصِّيَامِ فِي السَّفَرِ فَقَالَ: ((اِنْ شِئْتَ

عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا: حمزہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا روزے کو سفر میں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "چاہے روزہ رکھ چاہیے افطار کر۔"

يَعْلَمُوْنَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهِ لَا يَخْرُجُ مِنْهُمْ اَحَدٌ رَغْبَةً عَنْهَا اِلَّا اَخْلَفَ اللّٰهُ فِيْهَا خَيْرًا مِّنْهُ اَ لَا اِنَّ الْمَدِيْنَةَ كَالْكِيْرِ تُخْرِجُ الْخَبِيْثَ لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰى تَنْفِيَ الْمَدِيْنَةُ شِرَارَهَا كَمَا يَنْفِي الْكِيْرُ خَبَثَ الْحَدِيْدِ)) .

اس کے ہاتھ میں ہے کہ کوئی شخص مدینہ سے بیزار ہو کر نہیں نکلتا ہے، کہ اللہ تعالیٰ اس سے بہتر دوسرا شخص بھیج دیتا ہے مدینہ میں۔ آگاہ ہو کہ مدینہ ایسا ہے جیسے لوہار کی بھٹی کہ نکال دیتا ہے میل کو اور قیامت قائم نہ ہوگی جب تک کہ مدینہ نہ نکال دے گا اپنے شریر لوگوں کو جیسے کہ بھٹی نکال دیتی ہے لوہے کی میل کو۔''

فائدہ: شاید یہ بات دجال کے وقت ہوگی کہ حدیث میں آیا ہے کہ دجال جب مدینہ کے قریب پہنچے گا تو مدینہ میں تین بار زلزلہ آئے گا اور اللہ تعالیٰ اس کے سبب سے ہر کافر اور منافق کو نکال دے گا یا ہمیشہ مدینہ میں ایسا ہوتا ہو۔

(٣٣٥٣) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اُمِرْتُ بِقَرْيَةٍ تَأْكُلُ الْقُرٰى يَقُوْلُوْنَ يَثْرِبَ وَهِيَ الْمَدِيْنَةُ تَنْفِي النَّاسَ كَمَا يَنْفِي الْكِيْرُ خَبَثَ الْحَدِيْدِ)) .

[بخاري: ١٨٧١]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے: ''کہ مجھے حکم ہوا ہے یعنی (ہجرت کا) ایسے قریہ کی طرف جو سب قریوں کو کھا جائے گا لوگ اسے یثرب کہتے ہیں اور وہ مدینہ ہے اور لوگوں کو ایسا چھانٹتا ہے جیسے لوہے کی بھٹی میل چھانٹتی ہے۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: سب قریوں کو کھا جائے گا یعنی وہیں لشکر اسلام جمع ہو کر چاروں طرف پھیلے گا اور تمام بلاد کو مسخر اور فرمانبردار بنا دے گا۔ سب طرف سے اموال غنیمت اسی میں آ کر جمع ہوں گے اور وہاں کے لوگوں کے صرف میں آئیں گے اور یہ بھی فرمایا کہ لوگ اسے یثرب کہتے ہیں اور یثرب کو آپ ﷺ نے مکروہ جانا اس لیے کہ وہ تثریب سے مشتق ہے اور تثریب کے معنی جھڑکنا اور ملامت ہے اور مسند احمد میں ایک روایت آئی ہے کراہت میں یثرب کہنے کے اور قرآن مجید میں جو یثرب واقع ہوا ہے وہ بھی مقولہ کفار کا ہے یا منافقین کا اور مدینہ جو قرآن مجید میں وارد ہوا ہے وہ منافقوں کا قول نہیں غرض اس سے معلوم ہوا کہ اچھی چیز کا نام برا رکھنا یہ بھی ایک نفاق کا شعبہ ہے اور مسلک نبوت کے خلاف ہے جیسے محبت الٰہی کو شراب سے تعبیر کرنا یا عشق الٰہی کو جنون سے یا اللہ تعالیٰ کو معاذ اللہ صنم یا معشوق سے یا نبی کو بت سے یہ تعبیرات جو اکثر شعرا کی زبان زد ہیں وہ سب مردود اور مذموم ہیں اور منجملہ محدثات اور برے امور ہیں ان سے پرہیز کرنا ضروری ہے۔

(٣٣٥٤) عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَقَالَا: ((كَمَا يَنْفِي الْكِيْرُ الْخَبَثَ)) لَمْ يَذْكُرَا الْحَدِيْدَ. [راجع:٣٣٥٣]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث روایت کی گئی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٣٣٥٥) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رضی اللہ عنہ اَنَّ اَعْرَابِيًّا بَايَعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ فَاَصَابَ الْاَعْرَابِيَّ وَعْكٌ بِالْمَدِيْنَةِ فَاَتَى النَّبِيَّ ﷺ فَقَالَ: يَا مُحَمَّدُ! اَقِلْنِيْ بَيْعَتِيْ فَاَبٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ ثُمَّ جَآءَهُ فَقَالَ: اَقِلْنِيْ بَيْعَتِيْ فَاَبٰى ثُمَّ جَآءَهُ فَقَالَ: يَا مُحَمَّدُ! اَقِلْنِيْ بَيْعَتِيْ فَاَبٰى فَخَرَجَ الْاَعْرَابِيُّ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّمَا الْمَدِيْنَةُ كَالْكِيْرِ

جابر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ایک گاؤں کا آدمی تھا کہ اس نے رسول اللہ ﷺ سے بیعت کی اور اس کو شدت سے بخار آنے لگا مدینہ میں پھر وہ آپ ﷺ کے پاس آیا اور عرض کی کہ یا محمد ﷺ! مجھ سے اپنی بیعت پھیر لو تو آپ ﷺ نے انکار کیا اور پھر آیا اور کہا کہ یا محمد ﷺ! مجھ سے اپنی بیعت پھیر لو تو آپ ﷺ نے پھر انکار کیا اور وہ پھر آیا اور کہا کہ یا محمد ﷺ! مجھ سے اپنی بیعت پھیر لو آپ ﷺ نے انکار کیا اور وہ اعرابی مدینہ سے چلا گیا، تب جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''مدینہ تو بھٹی کے مانند ہے کہ اپنی

تَنْفِيْ خَبَثَهَا وَيَنْصَعُ طَيِّبُهَا)) .

میل کو دور کر دیتا ہے اور پاک کو خالص اور صاف کر لیتا ہے۔“

[بخاري: ٧٢٠٩، ٧٢١١، ٧٣٢٢؛ ترمذي: ٣٩٢٠؛ نسائي: ٤١٩٦]

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس نے اسلام پر اور نبی ﷺ کے ساتھ قیام پر بیعت کی تھی پھر اس کا اقالہ آپ کیوں فرماتے۔

(٣٣٥٦) عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((اِنَّهَا طَيْبَةُ ـ يَعْنِي الْمَدِيْنَةَ ـ وَاِنَّهَا تَنْفِي الْخَبَثَ كَمَا تَنْفِي النَّارُ خَبَثَ الْفِضَّةِ)) . [بخاري: ١٨٨٤، ٤٠٥٠، ٤٥٨٩؛ ترمذي: ٣٠٢٨]

زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے نبی ﷺ سے روایت کی کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ”یہ طیبہ ہے یعنی مدینہ اور پہلے پہل یہ مدینہ میل کو دور کرتا ہے جیسے آگ چاندی کی میل کو دور کرتی ہے۔“

○ ○ ○ ○

فائدہ: مدینہ کو طیبہ فرمایا یعنی پاکیزہ کہ نجاست شرک سے اور خباثات کفر سے پاک ہے یا طیب عشق وہاں حاصل ہے اور طابہ بھی اس معنی سے فرمایا جیسے آگے آتا ہے۔

(٣٣٥٧) عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ ﷺ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((اِنَّ اللّٰهَ [تَعَالٰى] سَمَّى الْمَدِيْنَةَ طَابَةَ)).

جابر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے سنا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کہ اللہ جل جلالہ نے نام رکھا مدینہ کا طابہ۔“

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَحْرِيْمِ اِرَادَةِ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ بِسُوْءٍ وَاَنَّ مَنْ اَرَادَهُمْ بِهٖ اَذَابَهُ اللّٰهُ.

## باب: اہل مدینہ سے برائی کرنا منع ہے اور جو ایسا کرے گا اللہ اس کو سزا دے گا۔

(٣٣٥٨) عَنْ اَبِيْ عَبْدِ اللّٰهِ الْقَرَّاظِ اَنَّهٗ قَالَ: اَشْهَدُ عَلٰى اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ اَنَّهٗ قَالَ: قَالَ اَبُو الْقَاسِمِ ﷺ: ((مَنْ اَرَادَ اَهْلَ هٰذِهِ الْبَلْدَةِ بِسُوْءٍ ـ يَعْنِي الْمَدِيْنَةَ ـ اَذَابَهُ اللّٰهُ كَمَا يَذُوْبُ الْمِلْحُ فِي الْمَاءِ)).

ابوعبداللہ قراظ نے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ابوالقاسم ﷺ نے فرمایا: ”جو ارادہ اس شہر والوں کی (یعنی مدینہ والوں کی) برائی کا کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو ایسا گھلا دے گا جیسے نمک پانی میں گھل جاتا ہے۔“

○ ○ ○ ○

(٣٣٥٩) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((مَنْ اَرَادَ اَهْلَهَا بِسُوْءٍ ـ يُرِيْدُ الْمَدِيْنَةَ ـ اَذَابَهُ اللّٰهُ كَمَا يَذُوْبُ الْمِلْحُ فِي الْمَاءِ)) قَالَ ابْنُ حَاتِمٍ ـ فِيْ حَدِيْثِ ابْنِ يُحَنَّسَ ـ بَدَلَ قَوْلِهٖ بِسُوْءٍ شَرًّا.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

○ ○ ○ ○

(٣٣٦٠) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

بِمِثْلِهِ.

(٣٣٦١) عَنْ أَبِي وَقَّاصٍ رضی اللہ عنہ يَقُولُ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: ((مَنْ أَرَادَ أَهْلَ الْمَدِينَةِ بِسُوْءٍ أَذَابَهُ اللهُ كَمَا يَذُوبُ الْمِلْحُ فِي الْمَاءِ)).

(٣٣٦٢) عَنْ سَعْدِ بْنَ مَالِكٍ رضی اللہ عنہ يَقُولُ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ بِمِثْلِهِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ ((بِدَهْمٍ أَوْ بِسُوْءٍ)).

○ ○ ○ ○

ابو وقاص رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ''کہ جو کوئی اہل مدینہ سے برائی کا ارادہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو ایسے پگھلا دے گا جیسے نمک پانی میں پگھل جاتا ہے۔''

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

○ ○ ○ ○

(٣٣٦٣) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ وَسَعْدٍ يَقُوْلَانِ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اللّٰهُمَّ! بَارِكْ لِأَهْلِ الْمَدِيْنَةِ فِيْ مُدِّهِمْ)) وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَفِيْهِ: ((مَنْ اَرَادَ اَهْلَهَا بِسُوْءٍ اَذَابَهُ اللّٰهُ كَمَا يَذُوْبُ الْمِلْحُ فِي الْمَاءِ)).

ابوہریرہ وسعد رضی اللہ عنہما دونوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے دعا کی کہ ''یا اللہ! برکت دے مدینہ والوں کے مد میں۔'' اور آگے وہی مضمون بیان کیا جو اوپر کئی بار گزرا۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ تَرْغِيبِ النَّاسِ فِي الْمَدِيْنَةِ عِنْدَ فَتْحِ الْأَمْصَارِ.

## باب: لوگوں کو مدینہ میں سکونت کی ترغیب دینا جب شہر فتح ہو جائیں۔

(٣٣٦٤) عَنْ سُفْيَانَ بْنِ اَبِيْ زُهَيْرٍ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((تُفْتَحُ الشَّامُ فَيَخْرُجُ مِنَ الْمَدِيْنَةِ قَوْمٌ بِاَهْلِيْهِمْ يَبُسُّوْنَ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ثُمَّ تُفْتَحُ الْيَمَنُ فَيَخْرُجُ [مِنَ الْمَدِيْنَةِ] قَوْمٌ بِاَهْلِيْهِمْ يَبُسُّوْنَ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ثُمَّ تُفْتَحُ الْعِرَاقُ فَيَخْرُجُ مِنَ الْمَدِيْنَةِ قَوْمٌ بِاَهْلِيْهِمْ يَبُسُّوْنَ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ)).

[بخاری:١٨٧٥]

سفیان نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''شام فتح ہوگا اور کچھ لوگ مدینہ سے نکلیں گے اپنے گھر والوں کے ساتھ اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور مدینہ ان کیلئے بہتر تھا کاش وہ جانتے ہوتے، پھر فتح ہوگا یمن اور نکلے گی ایک قوم مدینہ کی اپنے گھر والوں کے ساتھ اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور مدینہ ان کے حق میں بہتر تھا کاش وہ جانتے، پھر فتح ہوگا عراق اور نکلے گی ایک قوم مدینہ کی اپنے گھر والوں کے ساتھ اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور مدینہ ان کے حق میں بہتر تھا کاش وہ جانتے۔''

○ ○ ○ ○

(٣٣٦٥) عَنْ سُفْيَانَ بْنِ اَبِيْ زُهَيْرٍ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((يُفْتَحُ الْيَمَنُ فَيَأْتِيْ قَوْمٌ يَبُسُّوْنَ فَيَتَحَمَّلُوْنَ بِاَهْلِيْهِمْ وَمَنْ اَطَاعَهُمْ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ

سفیان نے کہا: میں نے سنا رسول اللہ ﷺ سے کہ فرماتے تھے: ''یمن فتح ہوگا اور لوگ وہاں جائیں گے اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور لا دلے جائیں گے اپنے گھر والوں کو اور جوان کا کہنا مانے اور مدینہ ان کیلئے بہتر تھا اگر وہ جانتے ہوتے، پھر شام فتح ہوگا تو لوگ وہاں جائیں گے اونٹوں

ثُمَّ يُفْتَحُ الشَّامُ فَيَأْتِي قَوْمٌ يَبُسُّوْنَ فَيَتَحَمَّلُوْنَ بِاَهْلِيهِمْ وَمَنْ اَطَاعَهُمْ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ثُمَّ يُفْتَحُ الْعِرَاقُ فَيَأْتِي قَوْمٌ يَبُسُّوْنَ فَيَتَحَمَّلُوْنَ بِاَهْلِيهِمْ وَمَنْ اَطَاعَهُمْ وَالْمَدِيْنَةُ خَيْرٌ لَّهُمْ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ)).

[راجع: ٣٣٦٤]

کو ہانکتے ہوئے اور لاد لے جائیں گے اپنے گھر والوں اور جوان کا کہنا ماننے اور مدینہ بہتر تھا ان کیلئے اگر وہ جانتے ہوتے، پھر عراق فتح ہوگا اور لوگ وہاں جائیں گے اونٹوں کو ہانکتے ہوئے اور لاد لے جائیں گے اپنے گھر والوں کو اور جوان کا کہنا مانے اگر جانتے ہوتے تو مدینہ طیبہ ان کے حق میں بہتر تھا۔"

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** ان حدیثوں میں چند معجزے ہیں رسول اللہ ﷺ کے۔ اول یہ کہ آپ ﷺ نے شام اور عراق و یمن کی فتح کی خبر دی اور ویسا ہی ہوا کہ خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کے ہاتھ پر یہ ممالک فتح ہوئے اور مصداق خلافت راشدہ یہی لوگ ٹھہرے اور مواعید الٰہی ان کے ہاتھ پر پورے ہوئے۔ دوسرے یہ کہ لوگ ان ملکوں میں جا بسیں گے اور اپنے اہل و عیال کو لے جائیں گے اور ایسا ہی ہوا۔ تیسرے یہ کہ مفتوح ہونا ان بلاد کا اس ترتیب سے ہوگا کہ پہلے یمن پھر شام پھر عراق اور اسی ترتیب سے یہ بلاد فتح ہوئے اور روایتوں سے بڑی فضیلت سکونت مدینہ طیبہ کی ثابت ہوئی۔

## بَابُ فِي الْمَدِيْنَةِ حِيْنَ يَتْرُكُهَا اَهْلُهَا.

## باب: جناب رسول اللہ ﷺ کا خبر دینا کہ لوگ مدینہ چھوڑ دیں گے۔

(٣٣٦٦) عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِلْمَدِيْنَةِ: ((لَيَتْرُكَنَّهَا اَهْلُهَا عَلٰى خَيْرِ مَا كَانَتْ مُذَلَّلَةً لِلْعَوَافِيْ)) يَعْنِي السِّبَاعَ وَالطَّيْرَ قَالَ مُسْلِمٌ: اَبُوْ صَفْوَانَ [هٰذَا هُوَ] عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ يَتِيْمُ ابْنِ جُرَيْجٍ عَشْرَ سِنِيْنَ كَانَ فِيْ حَجْرِهِ.

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے تھے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے مدینہ کے لیے فرمایا: "لوگ وہاں کے مدینہ کو چھوڑ دیں گے اور مدینہ ان کیلئے بہتر ہوگا اور ایسا چھوڑیں گے کہ وطن ہو جائے گا درندوں اور پرندوں کا۔"

○ ○ ○ ○

**فائدہ:** یہ پیشین گوئی بھی آپ ﷺ کی سچی ہے اور قیامت کے قریب ہوگی۔ مسلم نے کہا کہ ابوصفوان جن کا نام عبداللہ بن عبدالملک ہے وہ یتیم تھے اور ابن جریج کی گود میں دس برس پرورش پائی۔

(٣٣٦٧) عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((يَتْرُكُوْنَ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى خَيْرِ مَا كَانَتْ لَا يَغْشَاهَا اِلَّا الْعَوَافِيْ۔ يُرِيْدُ عَوَافِيَ السِّبَاعِ وَالطَّيْرِ۔ ثُمَّ يَخْرُجُ رَاعِيَانِ مِنْ مُزَيْنَةَ يُرِيْدَانِ الْمَدِيْنَةَ يَنْعِقَانِ بِغَنَمِهِمَا فَيَجِدَانِهَا وَحْشًا حَتّٰى اِذَا بَلَغَا ثَنِيَّةَ الْوَدَاعِ خَرَّا عَلٰى وُجُوْهِهِمَا)).

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ سنا میں نے رسول اللہ ﷺ سے کہ فرماتے تھے: "لوگ مدینہ کو چھوڑ دیں گے اور وہ بہتر ہوگا اور نہ رہے گا اس میں کوئی مگر درندے اور پرندے، پھر نکلیں گے دو چرواہے قبیلہ مزینہ سے ارادہ کرتے ہوں گے مدینہ کا، للکارتے ہوں گے اپنی بکریوں کو اور پائیں گے مدینہ کو ویران یہاں تک کہ جب پہنچیں گے ثنیۃ الوداع تک کہ ایک ٹیلہ ہے گر پڑیں گے اپنے منہ کے بل۔"

○ ○ ○ ○

فائدہ: یہ اخیر زمانہ میں ہوگا قیامت کے قریب کہ جب وہ دونوں ٹیلہ کے پاس پہنچیں گے قیامت آ جائے گی اور وہ اخیر میں ہوں گے ان سب لوگوں کے جن کا حشر ہوگا جیسا کہ بخاری میں ثابت ہوا ہے اور یہی مطلب اس حدیث کا ظاہر و مختار ہے اور یہ معجزہ ہے آنحضرت ﷺ کا اور بعض فتن میں ایسا بھی ہو چکا ہے۔

## بَابُ فَضْلِ مَا بَيْنَ قَبْرِهِ ﷺ وَمِنْبَرِهِ وَفَضْلِ مَوْضِعِ مِنْبَرِهِ .

## باب: آپ ﷺ کی قبر مبارک اور منبر کے درمیان اور موضع منبر کی فضیلت کا بیان۔

(٣٣٦٨) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدِ الْمَازِنِيِّ ؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((مَا بَيْنَ بَيْتِي وَمِنْبَرِي رَوْضَةٌ مِّنْ رِّيَاضِ الْجَنَّةِ)).

[بخاري: ١١٩٥]

عبداللہ بن زید المازنی ؓ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میرے گھر اور منبر کے درمیان ایک چمن ہے جنت کے چمنوں میں سے۔''



(٣٣٦٩) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدِ الْاَنْصَارِيِّ اَنَّهُ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((مَا بَيْنَ مِنْبَرِي وَبَيْتِي رَوْضَةٌ مِنْ رِّيَاضِ الْجَنَّةِ)).

[راجع: ٣٣٦٨]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔



(٣٣٧٠) عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ ؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((مَا بَيْنَ بَيْتِي وَمِنْبَرِي رَوْضَةٌ مِّنْ رِّيَاضِ الْجَنَّةِ وَمِنْبَرِي عَلَى حَوْضِي)).

[بخاري: ١١٩٦، ١٨٨٨، ٦٥٨٨، ٧٣٣٥]

ابو ہریرہ ؓ نے کہا کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میرے گھر اور منبر کے بیچ میں ایک کیاری ہے جنت کی کیاریوں میں سے اور منبر میرا میرے حوض پر ہے۔''



فائدہ: اس حدیث کے دو معنے ہوتے ہیں کہ حجرہ مبارک اور منبر کے بیچ کا ایک موضع جنت میں چلا جائے گا قیامت کے دن۔ دوسرے یہ کہ وہاں عبادت کرنا جنت میں جانے کا سبب ہے کہ جس نے وہاں عبادت کی گویا داخل جنت ہوا اور بعض روایتوں میں یوں آیا ہے کہ میری قبر اور منبر کے بیچ میں ایک کیاری ہے جنت کی اور مطلب اس کا بھی یہی ہے کہ قبر اور حجرہ مبارک گویا ایک ہے اس لیے کہ قبر حجرہ کے اندر ہے اور میرا منبر حوض پر ہے اس کی بھی دو مرادیں ہو سکتی ہیں ایک یہ کہ جو منبر کے قریب عبادت کرے گا اس حوض سے سیراب ہوگا اور دوسرے یہ کہ یہی منبر مبارک آپ ﷺ کے حوض کوثر پر رکھ دیا جائے گا یا میدان قیامت میں جو منبر عنایت ہوگا وہ حوض کوثر پر رکھا جائے گا۔

## بَابُ اُحُدٌ جَبَلٌ يُحِبُّنَا وَنُحِبُّهُ.

## باب: احد پہاڑ کی فضیلت۔

(٣٣٧١) عَنْ اَبِي حُمَيْدٍ ؓ قَالَ: خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِي غَزْوَةِ تَبُوْكَ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ وَفِيْهِ ثُمَّ اَقْبَلْنَا حَتّٰى قَدِمْنَا وَادِيَ الْقُرٰى فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنِّي مُسْرِعٌ

ابو حمید نے کہا کہ نکلے ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ غزوۂ تبوک میں اور حدیث بیان کی اور اس میں یہ کہا کہ چلے ہم یہاں تک کہ پہنچے وادی قریٰ میں اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''میں جلدی چلنے والا ہوں جس کا جی چاہے میرے ساتھ چلے اور جس کا جی چاہے ٹھہر کر آئے۔'' سو ہم نکلے

فَمَنْ شَآءَ مِنكُمْ فَلْيُسْرِعْ مَعِيَ وَمَنْ شَآءَ فَلْيَمْكُثْ)) فَخَرَجْنَا حَتّٰى اَشْرَفْنَا عَلَى الْمَدِيْنَةِ فَقَالَ: ((هٰذِهٖ طَابَةُ وَهٰذَا اُحُدٌ وَهُوَ جَبَلٌ يُحِبُّنَا وَنُحِبُّهُ)). [بخاری: ۱۸۷۲، ۳۷۹۱، ۴۴۲۲؛ ابوداود: ۳۰۷۹؛ وانظر فی مسلم: ۵۹۴۸، ۵۹۴۹]

یہاں تک کہ دیکھنے لگے ہم مدینہ کو اور آپ ﷺ نے فرمایا: ''یہ طابہ ہے اور یہ احد ہے اور یہ پہاڑ ایسا ہے کہ ہم اس کو دوست رکھتے ہیں اور یہ ہم کو دوست رکھتا ہے۔''

○ ○ ○ ○

(۳۳۷۲) عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اِنَّ اُحُدًا جَبَلٌ يُحِبُّنَا وَنُحِبُّهُ)). [بخاری: ۴۰۸۳]

انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''احد ایسا پہاڑ ہے کہ وہ ہم کو دوست رکھتا ہے اور ہم اس کو۔''

○ ○ ○ ○

فائدہ: معلوم ہوا کہ جس کے دل میں آپ ﷺ کی محبت نہ ہو وہ پتھر سے سخت اور بدتر ہے۔

(۳۳۷۳) عَنْ اَنَسٍ ﷺ قَالَ: نَظَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِلٰى اُحُدٍ فَقَالَ ((اِنَّ اُحُدًا جَبَلٌ يُحِبُّنَا وَنُحِبُّهُ)) [راجع: ۳۳۷۲]

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضْلِ الصَّلٰوةِ بِمَسْجِدَيْ مَكَّةَ وَالْمَدِيْنَةِ.

## باب: مسجد مکہ اور مدینہ میں نماز کی فضیلت۔

(۳۳۷۴) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِيْ هٰذَا اَفْضَلُ مِنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْمَا سِوَاهُ اِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ)). [راجع: ۱۴۰۴]

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اس بات کو جناب رسول اللہ ﷺ تک پہنچاتے تھے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ایک نماز میری اس مسجد میں ہزار نمازوں سے اور مسجدوں کی افضل ہے سوا المسجد الحرام کے یعنی مکہ کی مسجد کے۔''

○ ○ ○ ○

(۳۳۷۵) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِيْ هٰذَا خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْ غَيْرِهٖ مِنَ الْمَسَاجِدِ اِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ)).

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ایک نماز میری اس مسجد میں ہزار نمازوں سے اور مسجدوں کی افضل ہے سوا المسجد الحرام کے۔''

○ ○ ○ ○

(۳۳۷۶) عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ يَقُوْلُ: ((صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اَفْضَلُ مِنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْمَا سِوَاهُ مِنَ الْمَسَاجِدِ اِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ فَاِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اٰخِرُ الْاَنْبِيَآءِ وَاِنَّ مَسْجِدَهٗ اٰخِرُ الْمَسَاجِدِ)) قَالَ اَبُوْ سَلَمَةَ

ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ ایک نماز مسجد میں رسول اللہ ﷺ کی افضل ہے ہزار نمازوں سے اور مسجدوں کی سوا مسجد الحرام کے اس لیے کہ رسول اللہ ﷺ آخر انبیا ہیں اور آپ ﷺ کی مسجد آخر مساجد ہے۔'' (یعنی جو نبیوں نے بنائی ہے) اور ابوسلمہ اور ابوعبداللہ نے کہا کہ بلا شک ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے جو یہ بات کہی تو رسول اللہ ﷺ کی حدیث سے کہی ہو

وَاَبُوْ عَبْدِاللّٰهِ: لَمْ نَشُكَّ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ كَانَ يَقُوْلُ عَنْ حَدِيْثِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَمَنَعَنَا ذٰلِكَ اَنْ نَسْتَثْبِتَ اَبَا هُرَيْرَةَ عَنْ ذٰلِكَ الْحَدِيْثِ حَتّٰى اِذَا تُوُفِّيَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ تَذَاكَرْنَا ذٰلِكَ وَتَلَاوَمْنَا اَنْ لَّانَكُوْنَ كَلَّمْنَا اَبَاهُرَيْرَةَ فِيْ ذٰلِكَ حَتّٰى يُسْنِدَهٗ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ اِنْ كَانَ سَمِعَهٗ مِنْهُ فَبَيْنَا نَحْنُ عَلٰى ذٰلِكَ جَالَسَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ قَارِظٍ فَذَكَرْنَا ذٰلِكَ الْحَدِيْثَ وَالَّذِيْ فَرَّطْنَا فِيْهِ مِنْ نَّصِّ اَبِيْ هُرَيْرَةَ فَقَالَ لَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ: اَشْهَدُ اَنِّيْ سَمِعْتُ اَبَاهُرَيْرَةَ يَقُوْلُ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((فَاِنِّيْ اٰخِرُ الْاَنْبِيَآءِ وَاِنَّ مَسْجِدِيْ اٰخِرُ الْمَسَاجِدِ)).

گی (اس لیے کہ ایسی بات کوئی قیاس سے نہیں کہہ سکتا) اور ہم نے اس حدیث کو ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے پکے طور سے دریافت نہیں کیا تو اسی وجہ سے کہ انہوں نے حضور ﷺ سے سنا ہوگا، جب تو کہا یہاں تک کہ جب وفات ہوئی ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی تو ہم نے آپس میں اس کا ذکر کیا اور ایک دوسرے کو ملامت کی کہ کیوں نہ پوچھ لیا ہم نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے اس کو کہ وہ نسبت کرتے اس حدیث کی رسول اللہ ﷺ تک اگر آپ ﷺ سے سنی ہوتی۔ غرض ہم اسی بات چیت میں تھے کہ عبداللہ بن ابراہیم کے پاس جا بیٹھے اور ان سے اس کا ذکر کیا اور یہ وجہ بیان کی جس کے سبب سے ہم نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے اس کو دریافت نہیں کیا تھا تب عبداللہ نے ہم سے کہا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے سنا وہ کہتے تھے کہ فرمایا رسول اللہ ﷺ نے کہ ”بیشک میں آخر انبیا ہوں اور میری مسجد آخری مسجد ہے۔“



(۳۳۷۷) عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ يَقُوْلُ: سَاَلْتُ اَبَاصَالِحٍ هَلْ سَمِعْتَ اَبَا هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَذْكُرُ فَضْلَ الصَّلٰوةِ فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ؟ فَقَالَ: لَا وَلٰكِنْ اَخْبَرَنِيْ عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ قَارِظٍ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَاهُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يُحَدِّثُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِيْ هٰذَا خَيْرٌ مِنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ۔ اَوْ كَاَلْفِ صَلٰوةٍ۔ فِيْمَا سِوَاهُ مِنَ الْمَسَاجِدِ اِلَّا اَنْ يَكُوْنَ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ)). [راجع:۳۳۷٦]

یحییٰ بن سعید کہتے تھے کہ میں نے ابو صالح سے پوچھا کہ تم نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے سنا ہے کہ وہ جناب رسول اللہ ﷺ کی مسجد میں نماز کی فضیلت بیان فرماتے تھے انہوں نے کہا کہ نہیں مگر مجھے عبداللہ بن ابراہیم نے خبر دی ہے کہ انہوں نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے سنا کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے: ”ایک نماز میری اس مسجد میں بہتر ہے ہزاروں نمازوں سے جو اور مسجدوں میں ادا ہوں مگر مسجد حرام میں۔“



(۳۳۷۸) عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ.

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی مروی ہے۔

(۳۳۷۹) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((صَلٰوةٌ فِيْ مَسْجِدِيْ هٰذَا اَفْضَلُ مِنْ اَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْمَا سِوَاهُ اِلَّا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ)).

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”ایک نماز میری اس مسجد میں افضل ہے ہزار نمازوں سے اور مسجد میں پڑھنے سے سوا المسجد الحرام کے۔“

(۳۳۸۰) وَحَدَّثَنَاهُ اَبُو بَكْرِ بْنُ اَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ وَاَبُو اُسَامَةَ ح و حَدَّثَنَاه

مذکورہ بالا حدیث اس سند سے بھی منقول ہے۔

ابْنُ نُمَيْرٍ حَدَّثَنَا أَبِي ح و حَدَّثَنَاهُ مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ كُلُّهُمْ عَنْ عُبَيْدِ اللهِ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ. [ابن ماجه:١٤٠٥]

O O O O

(٣٣٨١) عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ بِمِثْلِهِ. [نسائی:٢٨٩٧، ٢٨٩٨]

ابن عمر رضی اللہ عنہما نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔ آگے وہی جو اوپر گزرا۔

(٣٣٨٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِهِ.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا ہے۔

(٣٣٨٣) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہ أَنَّهُ قَالَ: إِنَّ امْرَأَةً اشْتَكَتْ شَكْوٰى فَقَالَتْ: إِنْ شَفَانِي اللهُ لَأَخْرُجَنَّ فَلَأُصَلِّيَنَّ فِيْ بَيْتِ الْمُقَدَّسِ فَبَرَأَتْ ثُمَّ تَجَهَّزَتْ تُرِيْدُ الْخُرُوْجَ فَجَاءَتْ مَيْمُوْنَةَ رضی اللہ عنہا زَوْجَ النَّبِيِّ ﷺ تُسَلِّمُ عَلَيْهَا فَأَخْبَرَتْهَا ذٰلِكَ فَقَالَتْ [لَهَا مَيْمُوْنَةُ]: اجْلِسِيْ فَكُلِيْ مَا صَنَعْتِ وَصَلِّيْ فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ فَإِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: ((صَلٰوةٌ فِيْهِ أَفْضَلُ مِنْ أَلْفِ صَلٰوةٍ فِيْمَا سِوَاهُ مِنَ الْمَسَاجِدِ إِلَّا مَسْجِدَ الْكَعْبَةِ)).

[نسائی: ٦٩٠، ٢٨٩٨]

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ ایک عورت بیمار ہوئی اور اس نے کہا کہ اگر اللہ تعالیٰ نے مجھے شفا دی تو میں جاؤں گی اور بیت المقدس میں نماز پڑھوں گی پھر وہ اچھی ہو گئی اور تیاری کی اس نے جانے کی اور میمونہ رضی اللہ عنہا ام المؤمنین بی بی رسول اللہ ﷺ کی کے پاس حاضر ہوئی اور ان کو سلام کیا اور اپنے ارادہ کی خبر دی تو انہوں نے فرمایا: کہ جو تم نے توشہ تیار کیا ہے وہ کھاؤ اور رسول اللہ ﷺ کی مسجد مبارک میں نماز پڑھو اس لیے کہ میں نے جناب رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ فرماتے تھے: ”کہ ایک نماز اس میں ادا کرنا افضل ہے ہزار نمازوں سے اور مسجدوں سے سوا مسجد کعبہ کے۔“

O O O O

## بَابٌ لَا تُشَدُّ الرِّحَالُ إِلَّا إِلٰى ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ.

## باب: تین مسجدوں کی فضیلت۔

(٣٣٨٤) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يَبْلُغُ بِهِ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: ((لَا تُشَدُّ الرِّحَالُ إِلَّا إِلٰى ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ مَسْجِدِيْ هٰذَا وَمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَمَسْجِدِ الْأَقْصٰى)). [بخاری: ١١٨٩؛ ابوداود: ٢٠٣٣؛ نسائی: ٦٩٩]

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے تھے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ”کہ کجاوے نہ باندھے جائیں مگر تین مسجدوں کی طرف ایک میری یہ مسجد یعنی جو مدینہ میں ہے اور مسجد الحرام اور مسجد اقصیٰ۔“ (یعنی بیت المقدس)۔

O O O O

(٣٣٨٥) عَنِ الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ غَيْرَ أَنَّهُ قَالَ: ((تُشَدُّ الرِّحَالُ إِلٰى ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ)).

[ابن ماجه:١٤٠٩]

زہری سے اس سند سے روایت ہے علاوہ اس کے کہ تین مساجد کی طرف کجاوے باندھے جائیں۔

O O O O

(٣٣٨٦) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ يُخْبِرُ أَنَّ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ خبر دیتے تھے کہ جناب رسول مقبول ﷺ نے فرمایا: ”سفر

رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: ((اِنَّمَا يُسَافَرُ اِلٰى ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ مَسْجِدِ الْكَعْبَةِ وَمَسْجِدِیْ وَمَسْجِدِ اِيْلِيَاءَ)).

نہ کرے کوئی مگر تین مسجدوں کی طرف مسجد کعبہ اور میری مسجد اور مسجد ایلیاء“ (یعنی بیت المقدس)۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: جب اللہ کے کسی گھر کی طرف سفر درست نہ ہوا سوا ان تین کے تو قبروں کی زیارت کیلئے کیونکر درست ہوگا کہ وہ خانہ عباد ہیں اور او پر اس کی شرح ہم خوب کر آئے ہیں جہاں بیان کیا ہے کہ عورت کو بغیر محرم کے درست نہیں۔

## بَابُ بَيَانِ الْمَسْجِدِ الَّذِیْ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى.

## باب: اس مسجد کا بیان جس کی بنا تقویٰ پر ہے۔

(۳۳۸۷) عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ قَالَ: مَرَّبِیْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ اَبِیْ سَعِيْدٍ الْخُدْرِیِّ ؓ قَالَ: قُلْتُ لَهُ: كَيْفَ سَمِعْتَ اَبَاكَ يَذْكُرُ فِی الْمَسْجِدِ الَّذِیْ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى قَالَ: قَالَ اَبِیْ: دَخَلْتُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فِیْ بَيْتِ بَعْضِ نِسَآءِهٖ فَقُلْتُ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! اَیُّ الْمَسْجِدَيْنِ الَّذِیْ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى؟ قَالَ: فَاَخَذَ كَفًّامِّنْ حَصْبَآءَ فَضَرَبَ بِهِ الْاَرْضَ ثُمَّ قَالَ: ((هُوَ مَسْجِدُكُمْ هٰذَا))۔ لِمَسْجِدِ الْمَدِيْنَةِ۔ قَالَ فَقُلْتُ: اَشْهَدُ اَنِّیْ سَمِعْتُ اَبَاكَ هٰكَذَا يَذْكُرُهُ.

ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن نے کہا کہ میرے پاس سے عبدالرحمٰن بن ابوسعید خدری ؓ گزرے اور میں نے ان سے کہا کہ آپ نے اپنے والد کو کیسے سنا کہ وہ بیان فرماتے تھے کہ وہ مسجد کون سی ہے جس کی بنا تقویٰ پر ہوئی ہے تو انہوں نے کہا کہ میرے باپ نے کہا کہ داخل ہوا میں رسول اللہ ﷺ کے پاس آپ ﷺ کی بیبیوں ؓ سے کسی کے گھر میں اور میں نے عرض کی کہ اے رسول اللہ کے! وہ مسجد کون سی ہے جس کو اللہ فرماتا ہے کہ تقویٰ پر بنائی گئی ہے؟ سو آپ ﷺ نے ایک مٹھی کنکر لیے اور زمین پر مارے اور فرمایا: ”کہ وہ یہی تمہاری مسجد ہے مدینہ کی مسجد۔“ سو میں نے کہا کہ میں بھی گواہی دیتا ہوں کہ میں نے بھی تمہارے والد سے سنا ہے کہ ایسا ہی ذکر کرتے تھے اس مسجد کا۔

○ ○ ○ ○

فائدہ: اس روایت سے صاف کھل گیا ہے کہ قرآن میں اللہ تعالیٰ نے جس مسجد کو فرمایا ہے کہ تقویٰ پر بنائی گئی ہے وہ مسجد نبوی ﷺ ہے نہ مسجد قبا ہے اور رد ہو گیا ان مفسرین کا قول جنہوں نے مسجد قبا کو کہا ہے اور آپ ﷺ کا کنکر اٹھا کر مارنا تاکید کی راہ سے تھا کہ خوب یقین آجائے سامع کو کہ یہی مسجد ہے۔

(۳۳۸۸) عَنْ اَبِیْ سَعِيْدٍ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ بِمِثْلِهٖ وَلَمْ يَذْكُرْ عَبْدَالرَّحْمٰنِ بْنَ اَبِیْ سَعِيْدٍ فِی الْاِسْنَادِ.

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث اسی طرح مذکور ہے۔

○ ○ ○ ○

## بَابُ فَضْلِ مَسْجِدِ قُبَاءٍ وَفَضْلِ الصَّلٰوةِ فِيْهِ وَزِيَارَتِهٖ.

## باب: مسجد قباء کی فضیلت اور وہاں نماز پڑھنے اور اس کی زیارت کا ذکر۔

(۳۳۸۹) عَنِ ابْنِ عُمَرَ ؓ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَزُوْرُ قُبَآءَ رَاكِبًا وَمَاشِيًا.

عبداللہ بن عمر ؓ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ زیارت کرتے تھے مسجد قباء کی سوار بھی اور پیادہ بھی۔

[بخاري: ٥٨٩، ١١٩١]

(٣٣٩٠) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما قَالَ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَأْتِيْ مَسْجِدَ قُبَاءٍ رَاكِبًا وَمَا شِيًا فَيُصَلِّيْ فِيهِ رَكْعَتَيْنِ قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ فِيْ رِوَايَتِهٖ: قَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ: فَيُصَلِّيْ فِيْهِ رَكْعَتَيْنِ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ مسجد قبا کو تشریف لاتے تھے سوار بھی اور پیادہ بھی اور اس میں دو رکعت ادا کرتے تھے۔

[بخاري: ١١٩٤ تعليقًا؛ ابوداود: ٢٠٤٠]

(٣٣٩١) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَأْتِي قُبَاءَ رَاكِبًا وَمَا شِيًا.

ابن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ مسجد قباء میں پیدل اور سوار آیا کرتے تھے۔

[بخاري: ١١٩٤؛ ابوداود: ٢٠٤٠]

(٣٣٩٢) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما عَنِ النَّبِيِّ ﷺ بِمِثْلِ حَدِيْثِ يَحْيَ الْقَطَّانِ.

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مروی ہے۔

(٣٣٩٣) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَأْتِي قُبَاءَ رَاكِبًا وَمَا شِيًا.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

[نسائي: ٦٩٧]

(٣٣٩٤) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما يَقُوْلُ: كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَأْتِي قُبَاءَ رَاكِبًا وَمَا شِيًا.

ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا۔

(٣٣٩٥) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ دِيْنَارٍ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ كَانَ يَأْتِيْ قُبَآءَ كُلَّ سَبْتٍ وَكَانَ يَقُوْلُ: رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَأْتِيهِ كُلَّ سَبْتٍ.

عبداللہ بن دینار نے کہا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہما ہر ہفتہ میں ایک بار جاتے تھے مسجد قبا میں اور کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا ہے آپ ﷺ ہر ہفتہ میں جاتے تھے۔

(٣٣٩٦) عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رضي الله عنهما اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ كَانَ يَأْتِيْ قُبَاءَ يَعْنِيْ كُلَّ سَبْتٍ كَانَ يَأْتِيهِ رَاكِبًا وَمَا شِيًا قَالَ ابْنُ دِيْنَارٍ: وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يَفْعَلُهُ.

عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ قباء کو آتے تھے ہر ہفتہ میں اور آتے تھے آپ ﷺ سوار بھی اور پیادہ بھی اور ابن دینار نے کہا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہما بھی ایسا ہی کرتے تھے۔

**فائدہ:** ان حدیثوں سے فضیلت قباء کی اور فضیلت وہاں کی مسجد کی اور فضیلت اس کی زیارت کی معلوم ہوئی اور زیارت اس کی سوار پیادہ دونوں طرح درست ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ نماز نفل دن کو دو رکعت ہے اور یہی مذہب ہمارا اور جمہور کا ہے اور ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے ان کا خلاف کیا ہے اور قول ان کا بنظر مخالفت حدیث غیر مسموع ہے اور معلوم ہوا کہ زیارتِ مسجد یہی ہے کہ اس میں دو رکعت ادا کرے نہ یہ کہ اس کی گلکاریاں دیکھتا پھرے یا اینٹیں گنا کرے کہ یہ تماشائیوں کا کام ہے نہ کہ متبعان انبیاء علیہم السلام کا۔

(٣٣٩٧) عَنِ ابْنِ دِيْنَارٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَذْكُرْ كُلَّ سَبْتٍ. [بخاري: ٧٣٢٦]

اس سند سے بھی مذکورہ بالا حدیث مذکور ہے مگر اس میں ہر ہفتے کا ذکر نہیں۔

